یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

JULY 2018

GOLDEN YEARS 71 سالہ مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

®

## نبیؐ کے پیارے علیؑ کے دُلارے
## شہزادہ سیدؒ محسن علی زنجانی
## کی رسم نکاح حرم مدینہ میں



## شمسی و قمری گرہن



## سیاست داں، اور سیاسی پارٹیاں
## علم نجوم کی روشنی میں

نگران وزیر اعظم جسٹس (ر) ناصرالملک






ASTROLOGY FOR ALL

بس اللہ کا ارادہ ہے اے اہل بیت کہ وہ تم سے ہر برائی کو دُور رکھے اور اس طرح پاک و پاکیزہ رکھے جو پاک و پاکیزہ رکھنے کا حق ہے

آمد ظہور باسعادت امام مہدی آخرالزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

# 12 بارہ امامیہ جنتری ® سنہ 2018ء

قلندری سال

مصطفیٰ محمدؐ 92 و مرتضیٰ علیؑ 110 کا سال

افادیت از شہزادہ سید محمد علی زنجانی

ASTROLOGY FOR ALL

/astrologermuhammadalizanjani

aienaeqismat@gmail.com

www.aienaeqismat.com.pk

---

GOLDEN YEARS 71

# زنجانی جنتری سنہ 2018ء

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت

پاکستان کا مطلب کیا؟ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

2+0+1+8=2

92 نورِ مصطفیٰ ﷺ

افادیات از شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

چیف ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت

aienaeqismat@gmail.com

ASTROLOGY FOR ALL www.aienaeqismat.com.pk

---

انعام نمبرز کی آئینہ قسمت میں

ASTROLOGY FOR ALL

www.aienaeqismat.com.pk

مسلسل اشاعت کا سترواں سال

Watch 24/7 on YouTube

Also Available on Viber Tango WhatsApp

00923009483758

ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت

Kashana-e-Zanjani, D-125, Gulberg-II, Near Main Market, Lahore - 54660 Pakistan

Lahore Ph: 042-35752277,35872277 - Rawalpindi Ph: 051-8732742 - Karachi Ph: 021-32217544 - Email: aienaeqismat@gmail.com

---

اسلامی دنیا میں مسلم مفکرین و منجمین کی یاد میں شائع ہونے والی پہلی اسلامی تقویم

# البیرونی تقویم سنہ 2018ء

نورِ مصطفیٰ ﷺ کا سال

انعام نمبرز کی آئینہ قسمت میں

افادات: شہزادہ سید منصور علی زنجانی

بیادحضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور — آفاقی روحانیت کا علمبردار

جلد نمبر 71 | JULY 2018 | شمارہ نمبر 04

بانیٔ ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبرشپ 9000 روپے
لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years





چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی
آئینہ قسمت زنجانی جنتری بارہ ماسہ جنتری البیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلس مشاورت
مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی — مخدوم سید حسن پیر قادری
میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی — کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ — چودھری واجد علی خان
پروفیسر توفیق بٹ — شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ) — ڈاکٹر اجمل نیازی
محمد سلیم نقشبندی — علامہ صمصام الدین — افتخار احمد

مشیر قانونی: طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ، محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ
کمپوزنگ لے آؤٹ: ارشد علی
سرکولیشن مینیجر: حامد بشیر



کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
54660
بالمقابل یونین کونسل، حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ، لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
A-19 جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی 74200-
Ph: 021-32217544







سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر / پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

سیّد علی رضاؔ کاظمی

بھول نہ بندے تو فرمانِ خدا
مرغ سحری دے رہا ہے یہ سدا
تجھ سے قائم ہے جہانِ رنگ و بُو
مانتا ہے سب جہاں تجھ کو خدا
رحمتوں کے سائے میں رہتا ہوں میں
سب عنایت ہے تیری، تیری رضا
چل رہا ہے جو نظامِ آب و گل
درحقیقت بولتی تیری صناع
قائم ہے تیرے ہی دم سے گل جہاں
دیکھنا چاہتا ہے اِس سے بڑھ کر کیا
رہ رہا ہے سکھ و چین سے جو نصیرؔ
ہے رحمت ربِ جہاں، رب کی رضا

## نعت

پروفیسر نصیر احمد نصیرؔ

اوج پر اپنے نصیبے کا ستارہ ہو گا
جب بھی رکنے کا مدینے میں اشارہ ہو گا
خام خیالی ہے مسلمان کی اور کچھ بھی نہیں
"جو نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نہ ہوا کب وہ ہمارا ہو گا"
جان جو نامِ محمدؐ پر نچھاور کر دے
بس وہی شخص مری آنکھ کا تار ہو گا
رشک رضوان مقدر پہ کریں کیوں نہ میرے
جب مدینے کا نگاہوں میں نظارہ ہو گا
خود ہی امداد کو آجائیں گے آقا میرے
صدقِ دل سے جو کبھی اُن کو پکارا ہو گا
دیدنی کتنا رضاؔ روضے کا منظر ہو گا
آنکھ راستے جب دل میں اُتارا ہو گا



## منقبت

سیّد علی رضاؔ کاظمی

نمازِ شکر جو پڑھتا رہا ہے
اِسی عابد کے سجدوں میں ضیا ہے
یہ اِک بیمار نے قوت سے
یزیدِ وقت کو جھٹکا دیا
تیری ہمت پہ حیراں انبیاءؑ
پہن کر بیڑیاں کیسے چلا
کتابِ درد کے ہر اِک ورق پر
فقط سجادؑ ہی لکھا ہوا ہے
یزیدی فکر کو جس نے مٹایا
حسینؑ ابنِ علیؑ کا لاڈلا ہے
رضاؔ اِس ذکر کا اعجاز دیکھو
قلم مدحت کو لکھ کر جھومتا ہے



# نبی ﷺ کے پیارے علیؑ کے دُلارے

## شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی کی رسمِ نکاح

## اپنے جدِ امجد سرکارِ دو عالمؐ کے قدموں میں

روح رمضان کریم اللہ کے برکتوں والے مہینہ کی آمد سے قبل رجب المرجب مولا علیؑ شعبان المعظم سرکارِ دو عالم محمد مصطفیٰ ﷺ سے نسبت رکھنے والے یکے بعد دیگرے بابرکت مہینے ان کی برکتیں یقیناً وہ مومنین سمیٹتے ہیں جنہیں اُن سے اور انہیں اُس مومن سے پیار ہو۔ جو سچا عشق خدا اور رسول ﷺ دل میں رکھتا ہو۔ ایسا ہی انتخاب 25 مئی 2018ء بمطابق 9 رمضان المبارک بروز جمعۃ المبارک کو دیکھنے میں آیا عزیزم شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی ابن سیّد انتظار حسین زنجانی کا رشتہ انکی ماموں زاد سیّدہ کنیز فاطمہ بخاری سے طے ہوا تو محسن زنجانی نے اپنی معصوم خواہش کا اظہار کیا کہ وہ اپنا نکاح مدینہ المنورہ سرکار دو عالمؐ کے قدموں میں ماہ رمضان المبارک میں کرنا چاہتا ہے۔ شہزادہ زنجانی کی یہ محبت وعقیدت بچپن سے ہی چلی آرہی تھی گزشتہ 16 سال سے کم وبیش چند سال کے علاوہ شہزادہ ہر سال ماہِ رمضان کریم میں اپنی روح وجسم کو مدینہ میں حاضری کیلئے پیش کرتے ہیں۔

جیسے ہی یہ روحانی پروگرام بنا عزیز واقارب خاندان زنجانیہ سے عقیدت و محبت رکھنے والے افراد کا بھی یہ قافلہ کاروان زنجانیہ میں ملتا گیا۔ 25 مئی 2018ء 9 رمضان المبارک شام افطاری سے قبل مسجد نبویؐ میں روضہ رسولؐ کے سامنے مدینہ کی روحانی شخصیت صوفی نذیر احمد صاحب کے 40 سالہ قدیم سفرہ (دسترخوان افطاری) پر سرپرستی سرکارِ دو عالمؐ نبی کے پیارے علیؑ کے دُلارے شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی کا رسمِ نکاح علامہ اشفاق قادری صاحب نے پڑھایا بعد از صوفی نذیر احمد نے ہر دو خاندانوں اور دولہا دلہن اور شریک محفل زائرین شادی کے لئے دعائیں کیں تجدید دعا بعد از شہزادہ سیّد انتظار حسین زنجانی نے کرائی حرم مدینہ بروز جمعۃ المبارک میں کیا روح پرور دسترخوان افطاری ہی دسترخوان شادی رسمِ نکاح بنا ہوا تھا۔ مسجد نبویؐ میں لاکھوں زائرین کی حاضری درود وسلام کی صدائیں ہر طرف سے آرہی تھیں۔ اس منظر کو کیمرہ کی آنکھ نے محفوظ کیا جو فیس بک syed mohsin ali al zanjani پر اب بھی دیکھا جاسکتا ہے۔ لاہور سے رسمِ نکاح میں جن دوست احباب عزیز و اقارب نے شرکت فرمائی۔ ان میں سیّد اویس الطاف بخاری بمعہ فیملی، سیّد قیصر الطاف بخاری بمعہ فیملی، سیّد مبشر الطاف بخاری بمعہ فیملی، سیّد فیصل الطاف بخاری بمعہ فیملی، سیّد فراست الطاف بخاری بمعہ فیملی، مسٹر اینڈ مسز بلال ظہور، محمد ناصر علی انکی والدہ صاحبہ، بلال حفیظ، عاصم صدیق، سید احتشام، سلیم خان، شبیر احمد، بادشاہ جان، حافظ امیر، الطاف حسین، حافظ احمد گلزار، سیّد فیضان بخاری اور مسٹر اینڈ مسز سید طاہر سجاد کاظمی زنجانی سجادہ نشین دربار خانوہانی شریف صوئے آصل فیروز پور روڈ لاہور نے خصوصی طور سے شرکت فرمائی۔

اس رسمِ نکاح کی میزبانی یقیناً اللہ اور اس کے رسولؐ ہی کی ہے۔ دیگر خاندان زنجانیہ کی میزبان فیملی ان سب بہن بھائیوں کی شکر گزار ہے جنہوں نے ازخود اس روحانی محفل مسجد نبویؐ رسمِ نکاح میں شرکت فرمائی۔ فیس بک پر تین ہزار سے زائد افراد نے اس منظر کو لائیو دیکھا اور ہزاروں بہن بھائیوں نے بذریعہ فیس بک، ای میل، وٹس اپ اور فون کالز پر مبارک باد دیں۔ ہم ان سب خاندانوں افراد کے شکر گزار ہیں جنہوں نے اس باسعادت مواقع پر خاندان زنجانیہ کو یاد رکھا۔ پاکستان میں باقاعدہ شادی انشاء اللہ ربیع الاوّل میں ادا کی جائیگی۔





## 13 جولائی سورج گرہن (25 جولائی الیکشن) 27 جولائی چاند گرہن دو گرہنوں کے مابین عام الیکشن کا ہونا نیک فال نہیں ہے

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں جولائی 2018ء




13 جولائی 2018ء اسلام آباد 07 بجکر 48 منٹ

28 جون 2018ء اسلام آباد 09 بجکر 58 منٹ

## 16 تا 24 جولائی قران مریخ کیتو، زائچہ نیو مون اور زائچہ پاکستان میں ستاروں کے بداثرات

اندیشہ ہے کہ ملک دشمن قوتوں کی سازشوں میں تیزی آئے کہ جمہوریت کی بساط لپیٹ کر پاکستان کو عین الیکشن کے موقع پر غیر جمہوری ملک نہ بنادیں

## ہماری دُعا کہ ملک میں جمہوری عمل جاری رہے عوام کو اچھے نیک حکمران ملیں اور وطن کا دفاع مضبوط رہے

**زائچہ فل مون:**۔سیاسی نجوم کا نہایت اہم طالع برج اسد کا حاکم ستارہ شمس گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر رہتے ہوئے جبکہ دیگر پانچ اہم کواکب مریخ کیتو عطارد زہرہ راہو چھٹے بارہویں ہونے سے نگران حکومت اپنے سیاسی مقاصد کی تکمیل میں مکمل طور سے کامیاب نہ رہے حکومت اپوزیشن سیاسی پارٹیاں آپ میں انتشار کا شکار رہیں۔سابقہ پارلیمانی لیڈر ممبران اپنے اوپر لگنے والے الزامات کی صحت وصفائیاں پیش کریں۔الیکشن کمشنر سٹاف بعض جگہوں پر انتخابی عمل کی تکمیل کے لئے مشکلات تحفظ کا اظہار کریں جنہیں دور کرنے پر خصوصی توجہ دی جائیگی۔مریخ چھٹے نحس گھر جبکہ ہمراہ کیتو نے اس کی نحوست میں اور بھی اضافہ کر دیا ہے۔شیطان صفت دہشت گردوں سے ملکی دفاعی اداروں کو تحفظ دینے کے لئے اندرون ملک چوکنا رہنا ہوگا۔آتشزدگی حادثات ٹریفک ایکسڈنٹ اچانک بڑھ سکتے ہیں۔ملک دشمن قوتوں سے ہمارے پولیس سول سروس اور افواج کے جوانوں کی خدمات بڑھیں۔سرحدی جھڑپوں عسکری مقامات جنگ زدہ علاقوں میں دشمن پر فتح یابی نصیب ہو۔عطارد زہرہ اور راہو کی بارہویں نشست ملکی قرضوں کا عبوری حکومت احتساب کرے۔ڈالر پونڈ کے مقابلے میں ملکی کرنسی گر سکتی ہے۔خواتین اور بچوں کی بابت جرائم میں حیرت انگیز اضافہ دیگر اہم سیاسی خبروں کو اچانک پس منظر میں لے جاسکتا ہے۔

**زائچہ نیو مون:**۔طالع منقلب برج سرطان کا زائچہ قران شمس وقمر کا بارہویں نحس گھر میں ہو رہا ہے۔شمس ملکی معیشت کے خفیہ دشمن دہشت گرد قوتیں اچانک متحرک ہو کر اہم سیاسی شخصیات سیاسی جلسے جلوسوں میں حادثات کا شکار ہوسکتی ہیں۔جس سے ملک میں افراتفری بدامنی کے واقعات بڑھ جائیں۔ہڑتالیں ہنگامے اور بلوے پھوٹ سکتے ہیں۔جاری احتسابی عمل نگران حکومت تیز کرے سیاسی اشرافیہ نگران حکومت کے خلاف بھی بیان بازی سے باز نہ آئے اندرون ملک سیاسی جلسے جلوس میں غیر معمولی تشدد قتل وغارت گردی کے واقعات اچانک بڑھیں۔مریخ پانچویں دسویں کا مشترکہ حاکم ہو کر ساتویں کیتو سے حالت قران یہ گھر خارجہ امور بین الاقوامی تعلقات غیر ملکی ایجنٹ جھگڑے اور تنازعے ملک میں ایمرجنسی یا سرد جنگی حالات رہیں۔زائچہ نیو مون میں 16 تا 24 جولائی قران مریخ کیتو ساتویں ہوگا۔طالع میں راہو سیاست کا سیارہ بھی نحوست دے رہا ہے۔متوقع الیکشن 25 جولائی 2018ء طے ہیں زائچہ نیو مون اور زائچہ پاکستان میں ستاروں کے بداثرات سے اہل سیاست مزید سیاسی غلطیاں کریں عدلیہ کو حدود وقیود میں رکھنے کے لئے نئے نئے حربے اختیار کریں۔اندیشہ ہے کہ ملک دشمن قوتوں کی سازشوں میں تیزی آئے کہ جمہوریت کی بساط لپیٹ کر پاکستان کو عین الیکشن کے موقع پر غیر جمہوری ملک نہ بنادیں الیکشن میں تاخیر کا اندیشہ۔ملک کے مزید حصے بخرے کرنے کیلئے دشمنوں کی سازشیں ملک خاک بدہن ہماری دعا کہ ملک میں جمہوری عمل جاری رہے عوام کو اچھے نیک حکمران ملیں اور وطن کا دفاع مضبوط رہے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 20 جولائی 06 بجکر 12 منٹ، خاتمہ 22 جولائی 15 بجکر 12 منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔



# حلف نگران وزیر اعظم

# جناب جسٹس (ر) ناصر الملک زائچہ

## جوڈیشل مارشل لاء وقت کی ضرورت؟

از تحریر: سیّد منصور علی زنجانی

نگران وزیر اعظم سابق چیف جسٹس (ر) ناصر الملک کا بطور نگران وزیر اعظم بہترین چناؤ کہا جاسکتا ہے۔ پہلے ہی اندازہ کیا جارہا تھا کہ نگران وزیر اعظم کا تعلق عدلیہ سے ہوگا۔ اس کی دلیل یوں لگتی تھی کہ چیف الیکشن کمشنر سردار رضا سابق چیف جسٹس سپریم کورٹ چیئرمین نیب جاوید اقبال سابق چیف جسٹس، ناصر سعید کھوسہ، سابق چیف سیکرٹری اور چیف جسٹس آف سعید کھوسہ کے بھائی موجودہ چیف جسٹس ثاقب نثار سبھی اہم شخصیات کا عدلیہ سے انتخاب ہونے کو کیا ہم جوڈیشل مارشل لاء کہہ سکتے ہیں؟ آیئے ہم علم نجوم کی روشنی میں نگران حکومت کی کارکردگی ملاحظہ فرمائیں۔

14اسد0




آسمانی کونسل پر زائچہ نگران وزیر اعظم کسی جوڈیشل مارشل لاء سے کم کا زائچہ معلوم نہیں ہوتا۔ طالع ثابت برج اسد 14 درجہ طلوع او سبھی کواکب مشتری زحل قمر مریخ راہو کیتو شمس عطارد زائچہ میں سبھی ممکنہ کواکب ماسوائے زہرہ سبھی ستارے طالع کے درجات سے حالت قران میں ہیں۔ طالع کے حاکم شمس کا وتدالسماء پر نہایت طاقتور ہونا اور زائچہ نو ہبرہ میں بھی طالع برج اسد کا طلوع ہونا کسی اتفاق سے کم نہیں اور شمس کا ہردو زائچہ میں وتدالسماء برج ثور میں نہایت طاقتور و گرتما یوگ بنا رہا ہے۔ نگران وزیر اعظم اپنے دوران حکومت نہایت پاورفل قوتوں کے مالک ہونگے۔ چوتھے نویں کا مشترکہ حاکم مریخ کا چھٹے سروسز کے گھر میں شرف یافتہ ہونا تمام ملکی محکمے وزیر اعظم کے احکامات کے پابند رہیں۔ طالع ثابت برج اسد عبوری حکومت کے عارضی حکومتی وقت میں توسیع کی بھی نشاندہی کرتا ہے۔ قمر اس زائچہ کا فعلی منحوس ستارہ گردش افلاک 29/30 دن میں کرتے ہوئے 14 دن زائدالنور 15/16 دن کسرالنور کی حالت میں رہتے ہوئے زائچہ کے تمام اچھے برے گھروں کو متاثر کرے گا نگران وزیر اعظم کے کئے گئے فیصلوں کو الیکٹرانک اور پرنٹ میڈیا میں عوام الناس میں پذیرائی تاہم اشرافیہ میں وزیر اعظم کے فیصلے غیر مقبول اور تنقید و تبصروں کا باعث بنیں۔ 25 جولائی 2018ء جیسا کہ انتخابات کی تاریخ طے ہو چکی ہے۔ سبھی سیاسی پارٹیاں اور چیف جسٹس آف پاکستان بھی اس تاریخ کو اپنا آئینی کردار ادا کرنے کا مضبوط ارادہ رکھتے ہیں۔

زائچہ میں مہادشا زہرہ اور انتردشا قمر 22 اگست 2018ء تک جاری رہیگی۔ قمر بارہویں نحس گھر خفیہ ملک دشمن سازشوں سے منسوب ستارہ زائچہ میں پانچویں گھر زحل سے حالت قران چوتھے نویں کے حاکم مریخ کا چھٹے نحس گھر ہونا عدلیہ اپوزیشن عوام میں بے چینی کا اشارہ ہے۔ ادھر چھٹے مریخ سے کیتو نے قران کر کے اس کی نحوست میں اور اضافہ کر دیا ہے۔ اپوزیشن کا نگران حکومت سے عوام کو متنفر کرانا سیاسی لوگوں پر مقدمات کی بھرمار اکثر سیاسی جلوسوں پولنگ سٹیشنوں پر ہنگامے اور کسی جگہ انتخابی نتائج کو عدم تسلیم کرنے او بعد از الیکشن کمشنر فیصلے کے لئے جانے والے سیاسی امیدواروں کی تعداد ماضی کے عام الیکشن کے مقابلے میں زیادہ ہوگی۔ نگران وزیر اعظم کا زائچہ مکمل جوڈیشل مارشل لاء اور اپنے عبوری دور حکومت سے طوالت پکڑ جائے تو بعید از قیاس نہ ہوگا۔ ہماری دُعا ہے کہ جمہوری نظام حکومت یوں ہی چلتا رہے۔ اور الیکشن میں اچھے سچے اور محب وطن سیاسی لوگ آ کر ملک کی تقدیر بدلیں۔

# محبوب خدا سرکارِ دو عالم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جھاڑو کش بزرگ صوفی نذیر احمد آف مدینہ سے ملاقات



ازقلم:۔ شاہ زنجانی (مدینۃ المنورہ)

جناب صوفی نذیر احمد بخش عباسی صاحب

زندگی کے خوش کن یادگار اتفاقات حرم سرکارِ دو عالم ﷺ مدینہ المنورہ 9 رمضان المبارک 25 مئی 2018ء شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی کے نکاح کے اگلے دن مدینہ شریف کی بزرگ روحانی شخصیت صوفی نذیر احمد بخش عباسی جنہیں سرکارِ دو عالم ﷺ کے روضہ مبارک پر 27 سال مسلسل جھاڑو کش ہونے کی سعادت نصیب ہوئی آپ اسے اپنی زندگی کا اعزاز مگر نہایت عجز و انکساری سے بیان فرماتے ہیں۔

سیّد محسن زنجانی صاحب کے نکاح کے اگلے ہی دن 10/11 رمضان کی درمیانی شب بعد از افطاری صوفی صاحب نے مجھے بمعہ فیملی اپنے دولت کدہ پر یاد کیا۔ میری فیملی اور خصوصاً دولہا دولہن کے لئے بھی یہ نہایت شفقت سے دعائیہ ملاقات تھی۔ ایسی پاک و پاکیزہ دعوت سے انکار ممکن ہی نہیں۔ شہر مدینہ اور دسترخوان مدینہ المنورہ قسمت والوں کو ہی نصیب ہوتے ہیں۔ دعوت قبول کرتے ہوئے افطاری کے بعد صاحبزادے قاری عبید صاحب نے ہمیں حرم پاک سے اپنے ساتھ گاڑی میں بٹھایا شہر مدینہ کی جگ مگ کرتی روشن راتیں سڑکوں پر رونق دیکھتے ہوئے پندرہ منٹ کے بعد ہم صوفی صاحب کے آستانہ پر حاضر تھے۔ ہمیشہ کی طرح صوفی صاحب نے ہمارا نہایت پُرتپاک استقبال کیا۔ پہنچتے ہی سب سے پہلے ہاتھ اٹھا کر دعائیں دیں اور پھر باری باری ہم سب اہل خانہ سے اپنے لئے آپس کیلئے پاکستان اور عالم اسلام کیلئے دعائیں کرائیں آپ کا یہ صوفیانہ انداز پیارا لگا کہ جیسے ہم ان سے دعائیں کرانے نہیں آئے بلکہ انکی فیملی کو دعائیں دینے آئے ہیں۔ کسی نے کیا سچ کہا ہے دعا کا رنگ نہیں ہوتا مگر جب وہ لگ جائیں تو رنگ لگا دیتی ہیں۔ مہمان خواتین میزبان خواتین سے ملنے اندرون خانہ چلی گئیں تو صوفی صاحب سے غیر رسمی گفتگو جاری رہی میں نے ان سے مدینہ شریف میں قیام کا پوچھا تو صوفی صاحب فرمانے لگے مجھے یہاں آئے 70 سال ہو چکے ہیں۔ پہلے ہی دن سرکارِ دو عالمؐ کی خدمت میں سلام کرنے پہنچا تو ایک بزرگ سندھی کو منتظر پایا اس نے مجھے پوچھا تم کہاں سے آئے ہو میں نے عرض کیا پاکستان سے اس نے میرے ہاتھ میں جاڑو تھما دیا اور تبھی سے میرا نصیب یاوری کر گیا مجھے پہلے ہی دن آتے ہی سرکارؐ کے روضہ کے جھاڑو کش کا اعزاز مل گیا۔ اس سندھی نے مجھے جھاڑو بنانے کی مشین اور اپنا کمرہ بھی میرے حوالے کر دیا۔ مجھے اور کیا چاہئے تھا۔ میں سارا دن جھاڑو کشی اور زائرین کی خدمت کرتا اور شب باب جبرائیلؑ کی چوکھٹ پر سر رکھ کر میٹھی نیند سو جاتا۔ مجھے یہاں سکون ملتا میں نے مستقل سرکارؐ کے قدموں میں رہنے کا فیصلہ کر لیا۔ 70 سال قبل مدینہ المنورہ میں نہ پانی تھا نہ بجلی رات کو تیل کے چراغ جلتے سرِ شام بھیڑیے، لومڑیاں، بکریاں یہاں اکٹھی گھومتی ہوئی نظر آتیں۔ جانور ایک دوسرے کو ہرگز نقصان نہ پہنچاتے ایک مرتبہ ایک شخص حیران ہوا تو اسے بتایا کہ بھائی یہ سبھی جن و انس جانوروں اور اشرف المخلوق انسانوں کے نبیؐ ہیں۔ ان کے حرم کے نزدیک بھی جانوروں کو پناہ ملتی ہے۔ یہ زمانہ ملک شاہ سعود کا تھا اور میرا مدینہ آنا براستہ بحرین تھا۔ تب تربت رسولؐ کے اردگرد عام زائرین بآسانی حاضری دے سکتے تھے۔ اس حرم پاک میں مجھے 27 سال جھاڑو کش کی نوکری کرنے کی سعادت ملی۔ پھر مزار رسولؐ کی تعمیر و وسعت ہونے پر انتظامی تبدیلیاں آنے سے میری روحانی ڈیوٹی بدل گئی۔ ابتداء میں میں نے سوچا تھا کہ شادی نہیں کرونگا اور ساری زندگی سرکارؐ کی خدمت میں رہونگا۔ پھر روحانی تبدیلی آئی یکے بعد دیگرے دو شادیاں کیں میری دونوں فیملیز کی تفصیل کچھ یوں ہے۔ پہلی فیملی میں سے 8 بیٹے اور 7 بیٹیاں ہیں جبکہ دوسری فیملی سے 5 بیٹے ہیں اور 3 بیٹیاں ہیں۔

## 1:- فیملی



عبداللہ نذیر احمد بخش عباسی — عبدالرحمٰن نذیر احمد بخش عباسی — محمد نذیر احمد بخش عباسی — قاری عبید نذیر احمد بخش عباسی — احمد نذیر احمد بخش عباسی



مدینہ المنورہ میں سیّد انتظار حسین زنجانی صوفی نذیر احمد صاحب کے ہمراہ آستانہ پر



عثمان نذیر احمد بخش عباسی — عمر نذیر احمد بخش عباسی — ایوب نذیر احمد بخش عباسی

مدینہ المنورہ کائنات کی وہ پاک و پاکیزہ جگہ ہے جہاں ملائکہ پاک روحوں جنات کی آمدورفت کا تسلسل رہتا ہے۔ خواب میں مجھے اکثر کئی مرتبہ سرکار کی زیارائت اور انکی میزبانی کا موقعہ ملا نہ صرف یہ کہ ایک مرتبہ حضورؐ کے ساتھ اماں عائشہؓ بھی میرے دسترخوان پر تشریف لائیں۔ مندرجہ بالا بھی گفتگو صوفی نذیر صاحب کے صاحبزادے احمد نے موبائل پر ریکارڈ بھی کردی۔ جسے کی فیس بک پر آپ دیکھ بھی سکتے ہیں۔



**1: Idara aiena-e-qismat. 2: Astorloger ali zanjani.**
**3: Astrologer syed mussawar zanjani. 4: Mohsin ali al zanjani.**

رمضان کریم میں حرم مدینہ المنورہ میں صوفی صاحب کا سفرہ (دسترخوان افطاری) گزشتہ 40 سال سے عین گنبد خضریٰ کے سامنے پہلی چھتری کے نیچے جاری و ساری ہے مجھے مسلسل سات دن یہاں افطاری کرنے کی سعادت نصیب ہوئی میری آنکھوں اور روح میں سمائے یہ منظر میری زندگی کے قیمتی اثاثے اور یادگار لمحات ہیں۔

## 2:- فیملی



عباس نذیر احمد بخش عباسی — عمران نذیر احمد بخش عباسی — ابراہیم نذیر احمد بخش عباسی — علی نذیر احمد بخش عباسی — عزیز نذیر احمد بخش عباسی

از تحریر: سید انور فراز کراچی

## سیاست داں اور سیاسی پارٹیاں، علم نجوم کی روشنی میں

# خوبیاں، خامیاں، انتخابات میں کامیابی یا ناکامی کے امکان کا جائزہ

2013 میں بھی اہم سیاست دانوں کے زائچے اور سیاسی پارٹیوں کے زائچے کا سلسلہ شروع کیا گیا تھا، اب الیکشن کی گرما گرمی شروع ہوگئی ہے، یہ ایک الگ بحث ہے کہ الیکشن ہوں گے یا کسی تاخیر کا شکار ہوں گے کیوں کہ زائچہ پاکستان میں اس سال مئی سے اکتوبر تک سیارہ مریخ اور کیتو کے تین قرانات، سیارہ مشتری کی چھٹے گھر میں پوزیشن اور دسویں گھر کے حاکم سیارہ زحل کی آٹھویں گھر میں پوزیشن الیکشن کے انعقاد کو مشکوک بنا رہی ہے لیکن اس ساری صورت حال کا ایک دوسرا پہلو بھی ہے اور وہ یہ کہ زائچے کا نواں گھر بہت زیادہ ایکٹیو ہورہا ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس سال ابتدا ہی سے عدلیہ اور الیکشن کمیشن بھی کچھ زیادہ ہی فعال ہیں، عدلیہ کی فعالیت نے تو سیاسی اشرافیہ کی چیخیں نکلوادی ہیں، ساتھ ہی بیوروکریسی زد میں ہے، کڑے احتساب کا مطالبہ عروج پر ہے، اس کے بعد ہی الیکشن کا تقاضا بھی ہورہا ہے لیکن چیف جسٹس آف پاکستان اور آرمی چیف کی پوری کوشش یہی ہے کہ الیکشن بروقت منعقد ہوں، اب یہ آنے والا وقت ہی بتائے گا کہ فلکیاتی منظر نامے میں انسانی کوششیں کس حد تک بارآور ہوتی ہیں۔ ایک بات بہر حال پورے اعتماد کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ نویں گھر کی فعالیت اور آٹھویں گھر کے حاکم مشتری کی چھٹے گھر میں قیام و حرکت احتسابی عمل کو کسی منطقی انجام تک ضرور لے جائے گی اور چوں کہ دسویں گھر کا حاکم آٹھویں گھر میں مصیبت زدہ ہے لہٰذا اعلیٰ عہدوں پر فائز رہنے والے افراد خصوصاً ہدف بنیں گے، الیکشن ہوں یا نہ ہوں، احتسابی عمل رکتا نظر نہیں آتا اور شاید یہ بات ہماری اشرافیہ کی سمجھ میں بھی آچکی ہے، اسی لیے آئین میں ترامیم کے منصوبے زیر غور ہیں، نواز شریف صاحب تو صاف لفظوں میں اپنے آئندہ عزائم کا اظہار کر چکے ہیں، ان کے عزائم اپنی جگہ لیکن آسمانی کونسل کے فیصلے اپنی جگہ، اس بار آئینی تبدیلیاں تو ضرور ہوں گی لیکن اس انداز میں نہیں ہوں گی جیسا کہ نواز شریف صاحب سوچ رہے ہیں، ایک بالکل ہی نیا منظر نامہ سامنے آئے گا جو بہت سے لوگوں کو حیران کرسکتا ہے۔

**گزشتہ دنوں ملالہ یوسف زئی کا زائچہ پیش کیا گیا تھا، ان کی تاریخ پیدائش میں کوئی اختلاف نہیں تھا، البتہ وقت پیدائش اندازے کے مطابق مقرر کیا گیا لیکن زائچہ درست وقت کے مطابق نہ بنایا جاسکا، اس کی اصلاح ضروری ہے، ہمارے نزدیک ان کا درست وقت پیدائش 11:55 am ہے، اس طرح طالع کے درجات 19 درجہ 50 دقیقہ ہوں گے۔**

مشہور اور غیر معمولی افراد کے زائچے عموماً اس لیے پیش کیے جاتے ہیں کہ ہم ان کے بارے میں جان سکیں، ان کی خوبیوں اور خامیوں سے باخبر ہوسکیں حالانکہ ہمارے ملک میں اہل سیاست، کھلاڑی اور فلم و ٹی وی سے متعلق افراد کی درست تاریخ پیدائش کا حصول خاصا مشکل کام ہے، اس کے بعد پیدائش کے درست وقت تک رسائی اس سے بھی زیادہ مشکل ثابت ہوتی ہے، پاکستان میں ہم نے اس کام کی ابتدا کی کہ باقاعدہ طور پر تحقیق و جستجو سے ایسا زائچہ سامنے لایا جائے جو قریب ترین نتائج کی نشان دہی کرسکے، اس حوالے سے اب تک خاصی بڑی تعداد میں اہم افراد کے زائچے ہم پیش کرچکے ہیں مگر پھر بھی شک و شبہے کی گنجائش باقی رہتی ہے کیوں کہ بعض اوقات تاریخ پیدائش میں اتنا زیادہ فرق ہوتا ہے جو صورت حال کو بہت زیادہ الجھا دیتا ہے مثلاً عمران خان کی عام طور پر دستیاب تاریخ پیدائش 25 نومبر 1952 ہے لیکن خود عمران خان کا کہنا یہ ہے کہ ان کی تاریخ پیدائش 5 اکتوبر ہے، ماضی میں بہت پہلے ہم نے اسی تاریخ کے مطابق زائچہ بنایا تھا لیکن جب 5 اکتوبر کے بارے میں معلوم ہوا تو ایک صحافی کے ذریعے عمران خان سے رابطہ کیا گیا اور انھوں نے تصدیق کی کہ وہ 5 اکتوبر کو پیدا ہوئے اور پیدائش کا ٹائم صبح 9,10 بجے کے درمیان ہے لہٰذا دوبارہ ان کا زائچہ اسی تاریخ کے مطابق بنایا گیا، قصہ مختصر یہ کہ ہمارے ملک کی مشہور شخصیات کے زائچے اکثر متنازع ہوجاتے ہیں۔

نواز شریف صاحب کی تاریخ پیدائش 25 دسمبر 1949ء دستیاب ہے لیکن ہم اس سے متفق نہیں ہیں ہمارا خیال ہے کہ ان کا سال پیدائش 1948ء ہے، جناب آصف علی زرداری 26 جولائی کو اپنی سالگرہ مناتے ہیں لیکن سال پیدائش مختلف ذرائع سے مختلف ہی دستیاب ہوتا ہے، ہم ان کا زائچہ بہت پہلے بنا چکے ہیں لیکن اس سے مطمئن ہرگز نہیں تھے، ایک طویل عرصے کے غوروفکر کے بعد ہمارے خیال میں ان کی تاریخ پیدائش 26 جولائی 1954ء ہے۔

## پاکستان پیپلز پارٹی



سیاسی جماعتوں اور ان سے متعلقہ اہم افراد کے زائچوں کی ابتدا ہم پاکستان کی ماضی کی سب سے بڑی پارٹی کے زائچے سے کر رہے ہیں، ہماری نظر میں پیپلز پارٹی کا پہلا زائچہ تو وہی ہے جو پارٹی کے قیام کی تاریخ کے مطابق ہے یعنی 30 نومبر 1967ء بمقام لاہور لیکن موجودہ پارٹی کا زائچہ ہم 30 دسمبر 2007ء لاڑکانہ شب 8 بجے کے مطابق درست سمجھتے ہیں، اس زائچے کو پیپلز پارٹی کے 2008ء میں اقتدار میں آنے کے بعد آزمایا گیا تو نتائج درست رہے، زائچے میں برج سرطان 15 درجہ 17 دقیقہ طلوع ہے، 2013ء میں جو زائچہ پیش کیا گیا تھا، اس میں وقت مختلف رکھا گیا تھا لیکن زائچے کی آزمائش نے ثابت کیا کہ درست وقت شب آٹھ بجے زیادہ مناسب ہے۔ پہلے گھر یعنی طالع کا حاکم سیارہ قمر دسویں گھر میں قابض ہے اور کمزور ہے جب کہ دوسرے گھر کا حاکم شمس چھٹے گھر میں کمزور ہے، اسی طرح تیسرے گھر کا حاکم سیارہ عطارد بھی چھٹے گھر میں کمزور پوزیشن رکھتا ہے، چوتھے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ بھی کمزور ہے کیوں کہ زائچے کے سب سے منحوس سیارہ زحل کی نظر برج میزان پر ہے لہٰذا ہم دیکھتے ہیں کہ محترمہ شہید کی شہادت سے جو کامیابی 2008ء کے الیکشن میں حاصل ہوئی تھی، پارٹی اس کے بھرپور فوائد حاصل کرنے میں ناکام رہی اور مستقل روبہ زوال ہے، 5 سالہ دور اقتدار ذاتی مفادات کے تحفظ میں گزر گیا، عوامی بھلائی اور ملکی ترقی کے لیے خاطر خواہ کام نہیں کیے گئے، زائچے میں 18 نومبر 2010ء سے قمر کے دور اکبر میں راہو کا دور اصغر شروع ہوا تو مصائب اور مسائل کا دروازہ کھل گیا، پہلے این آر او کا کیس گلے پڑا، پھر 2011ء میں ایبٹ آباد کا سانحہ پیش آیا اور میموگیٹ اسکینڈل نے پریشان کیا، 19 مئی 2012ء سے چھٹے گھر کے حاکم مشتری کا دور اصغر شروع ہوا تو پیپلز پارٹی کو اپنے وزیراعظم سے ہاتھ دھونا پڑے اور اسی پیریڈ میں وہ 2013ء کے انتخاب میں پارٹی اور ناکام ہوئی، البتہ سندھ میں حکومت بنانے میں کامیاب رہی، مشتری کے دور میں پارٹی میں اختلافات بھی بڑھے اور پھر زحل کا دور اصغر شروع ہوا جو 19 اپریل 2015ء تک جاری رہا، یہ تمام دور پارٹی کو مستقل طور پر زوال کا شکار بنانے میں نمایاں رہے، بعد ازاں اپریل 2015ء سے عطارد کا دور اصغر شروع ہوا جو فعلی منحوس نہیں ہے لیکن کمزور ہے اور چھٹے گھر میں قابض ہے لہٰذا زرداری صاحب کی بے پناہ کوششوں کے باوجود پنجاب میں پارٹی پوزیشن اطمینان بخش نہیں ہو سکی۔ 19 اپریل 2017ء سے قمر کے دور اکبر میں زہرہ کا دور اصغر جاری ہے، اگرچہ دونوں کمزور سیارے ہیں لیکن زائچے میں اچھی پوزیشن کے حامل ہیں لہٰذا 2017ء میں زرداری صاحب کے ساتھ بلاول بھٹو نے بھی بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کیا اور سخت محنت سے صورت حال کو تبدیل کرنے کی کوشش کی، اسی دور میں جو 18 دسمبر 2018ء تک جاری ہے، پیپلز پارٹی بلوچستان میں اپنی مرضی کی تبدیلی لانے میں کامیاب رہی اور سینیٹ کے الیکشن میں بھی ن لیگ کی اکثریت کو شکست دینے کا موقع ملا، جناب آصف علی زرداری اور بلاول بھٹو زرداری کی قیادت میں پیپلز پارٹی کی جدوجہد جاری ہے، حال ہی میں بلاول بھٹو نے فیڈرل بی ایریا میں جلسہ کر کے ایک پرانی روایت کو تازہ کیا لیکن کیا اس سال اگر الیکشن ہوئے تو پیپلز پارٹی وفاق میں حکومت بنانے میں کامیاب ہو سکے گی؟ اس سوال کا جواب نفی میں ہے لیکن چوں کہ دسویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ زائچے کے ساتویں گھر میں شرف یافتہ پوزیشن میں ایک طویل عرصہ قیام کرے گا اور الیکشن اکتوبر سے آگے نہ گئے تو یہ امید کی جا سکتی ہے کہ پیپلز پارٹی 2013ء کے مقابلے میں اپنی پوزیشن کو بہتر بنانے میں کامیاب رہے گی، مفاہمت اور جوڑ توڑ کے ماہر جناب آصف علی زرداری ایسے داؤ پیچ دکھا سکتے ہیں، جن کی وجہ سے انھیں اقتدار میں شمولیت کا موقع مل سکے، اگر الیکشن نومبر دسمبر میں ہوئے تو پیپلز پارٹی کو سندھ میں بھی

حکومت بنانا مشکل ہوجائیگا۔

## بلاول بھٹوزرداری



پارٹی کے زائچے کی صورت حال کا جائزہ لینے کے بعد ایک نظر پارٹی کے چیئرمین بلاول بھٹو کے زائچے پر ڈالنا بھی ضروری ہے، ان کی تاریخ پیدائش 21 ستمبر 1988ء کراچی ہے اور پیدائش کا ٹائم تقریباً 11:18 am ہے، اس طرح ان کا برتھ سائن برج عقرب 10 درجہ سامنے آتا ہے، طالع کا حاکم سیارہ مریخ پانچویں گھر میں ہے، دوسرے گھر کا حاکم سیارہ مشتری ساتویں گھر میں نہایت طاقت ور پوزیشن رکھتا ہے اور پہلے، تیسرے، ساتویں اور گیارھویں گھر سے ناظر ہے، مشتری کی نظر سعادت ان کے زائچے کا سب سے اہم پوائنٹ ہے، اسی وجہ سے ان کی شخصیت اور قدوقامت بھی نمایاں نظر آتے ہیں، دوسرے گھر میں سیارہ زحل قابض ہے جو نوامسا چارٹ میں ہبوط یافتہ ہے، قمر زائچے کے تیسرے گھر میں ہے اور کمزور ہے جب کہ راہو چوتھے گھر میں اور زہرہ نویں گھر میں، کیتو دسویں گھر میں، شمس کمزور گیارھویں گھر میں اور گیارھویں گھر کا حاکم عطارد بھی کمزور اور بارھویں گھر میں ہے۔زائچے کی واحد خصوصیت دوسرے اسٹیٹس، آمدن اور فیملی کے سیارے مشتری کی مضبوط پوزیشن ہے، گویا ہوش سنبھالتے ہی جب ان کی عمر انیس بیس سال تھی وہ پارٹی کے چیئرمین تسلیم کرلیے گئے، طالع برج عقرب آبی برج ہے، یہ لوگ حساس اور جذباتی ہوتے ہیں، عام طور پر پختہ عزم کے مالک، ضدی، کچھ پیچیدہ شخصیت و کردار، ایسے کام انجام دینے کی صلاحیت جسے کوئی اور انجام نہ دے سکے، دوسروں کو متاثر کرنے والے، سرگرم اور محنتی، کم آمیز، پرجوش، عاشق، وفادار ہوتے ہیں۔ان کی منفی خصوصیات میں توجہ طلبی، حق ملکیت جتانے والے، حاسد، معاف نہ کرنے والے، آگ بگولہ ہوجانے والے، دشمنیاں پالنے والے، شکی مزاج، برج عقرب کا نشان بچھو ہے لہٰذا کہا جاتا ہے کہ ڈنک مارنا بچھو کی فطرت ہے۔ہمارے نزدیک قمری برج انسان کی فطرت پر زیادہ بہتر روشنی ڈالتا ہے، بلاول بھٹو کا قمر برج جدی میں ہے، برج جدی کو نظم و ضبط کا برج کہا جاتا ہے، یہ لوگ اصول وقواعد کی پابندی کرتے ہیں اور دوسروں کو بھی مجبور کرتے ہیں کہ وہ اصول وقواعد کی خلاف ورزی نہ کریں، ایک مزاحمتی رویہ قمر در جدی میں پیدا ہونے والوں کی فطرت کا حصہ ہے، شاید یہی وجہ ہو کہ وہ اکثر اپنے والد سے بھی اختلاف کرتے رہے ہیں، سنا ہے کہ کئی بار ناراض ہوکر ملک سے باہر چلے گئے، سیاسی معاملات میں انھوں نے اپنی بعض باتیں منوائیں، یقین رکھنا چاہیے کہ جب بھی پیپلز پارٹی جناب زرداری کے اثر سے آزاد ہوگی اور بلاول بھٹو کو آزادانہ طور پر پارٹی چلانے کا موقع ملے گا تو پارٹی کی تنظیم نو بہتر انداز میں ہوسکے گی، وہ اپنے اردگرد ایسے لوگوں کو برداشت نہیں کریں گے جن کے کردار اور قول وفعل مشکوک ہوں گے۔

قمری برج کے حوالے سے دوسری اہم ترین چیز قمری منزل ہے، ان کی پیدائش چاند کی منزل اُتر شدھ میں ہوئی ہے جس کا حاکم سیارہ شمس ہے، اُتر شدھ "عالمی ستارہ" کہلاتا ہے، اس کا تعلق گہری انسانیت اور تمام نسلوں کے لیے منصف مزاجی سے ہے، مشہور امریکی صدر ابراہام لنکن کا پیدائشی قمر اسی منزل میں تھا، اس کی فطرت انسانی ہے، زبردست بصیرت اور زیادہ مستحکم پوزیشن کے ساتھ ایک جارحانہ فطرت جنم لیتی ہے، یہ لوگ کسی بھی کام میں انتہائی انہماک کا مظاہرہ کرتے ہیں، قیادت کی خوبیاں اور لوگوں سے رابطہ کرنے کی اہلیت انھیں اچھا سیاست داں بناتی ہے، یہ جو بھی کام کرتے ہیں اس میں استقامت کا اظہار کرتے ہیں، ان لوگوں کا ایک نصب العین ہوتا ہے، انھیں اپنے پیشہ ورانہ معاملات میں بھی مقصدیت کی ضرورت ہوتی ہے، کوئی بڑا مقصد اگر ان کے سامنے نہ ہو تو یہ کام میں دلچسپی نہیں لیتے، یہ بھی ضروری ہے کہ مقصدیت کا تعلق عالم انسانیت کی بھلائی اور فلاح و بہبود سے ہو ورنہ انھیں محسوس ہوتا ہے کہ ان کی زندگی ضائع ہورہی ہے۔یہاں اس بات پر بھی توجہ کی ضرورت ہے کہ یہ منزل برج جدی میں واقع ہے اور سیارہ زحل اس برج سے وابستہ ہے، زائچے میں کمزور اور نوامسا میں ہبوط یافتہ ہے، یہ خرابی منزل کی بعض خوبیوں کو خامیوں میں بھی تبدیل کرسکتی ہے اور اس کے نتیجے میں طبیعت میں حد سے زیادہ بے چینی اور فعالیت پیدا ہوتی ہے، بے حسی اور سفاکی کا عنصر نمایاں ہوتا ہے، وہ کوئی نیا کام شروع کرسکتے ہیں لیکن اسے مکمل کرنے میں ناکام رہیں گے، ایک خودغرض ضدی فطرت نمایاں

ہوتی ہے، جب برج کا حاکم متاثرہ ہو یا کمزور ہو۔ ان لوگوں کو عمر کے پینتیسویں سال میں زیادہ کامیابیاں ملتی ہیں۔ اس قمری منزل میں پیدا ہونے والی مشہور شخصیات میں نپولین بوناپارٹ، امریکی صدر ابراہام لنکن، نازی لیڈر ایڈولف ایشمن، سابق بھارتی وزیراعظم اندرا گاندھی، شیخ ایاز، ڈان ابو سالم شامل ہیں۔ اس منزل میں پیدا ہونے والے افراد اکثر ''پہل کار'' ہوتے ہیں یعنی کسی نئے کام کی بنیاد رکھتے ہیں، توقع رکھنی چاہیے کہ بلاول بھٹو زرداری بھی مستقبل میں کوئی ایسا ہی نمایاں کام کر کے شہرت حاصل کریں گے۔

**عزیزان من!** زائچے کی تکنیکی موشگافیوں کے بجائے ہم نے زیادہ زور اس بات پر دیا ہے کہ آپ پیپلز پارٹی کے مرکزی لیڈر کی خوبیوں اور خامیوں سے آگاہ ہوسکیں، اب ضروری ہے کہ ان کے زائچے کے حوالے سے بعض تکنیکی امور پر بھی روشنی ڈالی جائے۔ زائچے میں مشتری کی مضبوط پوزیشن ان کی حیثیت کو متعین کرتی ہے، سیارہ زہرہ و مریخ کے علاوہ راہو کیتو اس زائچے کے فعلی منحوس سیارے ہیں، باقی سیارگان اپنی قوت کے مطابق سعد اثر دیں گے، مئی 2012ء سے زائچے میں فعلی منحوس چھٹے گھر کے حاکم سیارہ مریخ کا دور اکبر شروع ہوا، اسی دور میں بارھویں گھر کے فعلی منحوس زہرہ کا دور اپریل 2007ء سے جون 2008ء تک رہا، اس منحوس وقت میں ان کی والدہ کا سانحہ پیش آیا۔

سیارہ مریخ کا دور اکبر مئی 2009ء میں ختم ہوا اور راہو کا دور اکبر جاری ہے، راہو کے دور اکبر میں 26 جنوری 2012ء سے مشتری کا دور اصغر 20 جون 2014ء تک جاری رہا، اگر 2013ء کے الیکشن میں مکمل قیادت بلاول بھٹو کے ہاتھ میں ہوتی تو شاید پیپلز پارٹی کی کامیابی کا گراف زیادہ بہتر ہوتا، ہم نے اس وقت یہ بات پارٹی سے قریبی تعلق رکھنے والے ایک جیالے سے کہی تھی لیکن ان کا کہنا یہ تھا کہ فی الحال یہ ممکن نہیں ہے، تازہ صورت حال یہ ہے کہ راہو کے دور اکبر میں سیارہ عطارد کا دور اصغر جاری ہے جو نومبر 2019ء تک جاری رہے گا، عطارد بارھویں گھر میں ہے، راہو بھی زائچے میں طاقت ور پوزیشن نہیں رکھتا، لہٰذا موجودہ الیکشن میں ان کی کارکردگی نمائشی رہے گی، ان کی موجودگی پارٹی کو کچھ زیادہ فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔

## آصف علی زرداری



یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں ہے کہ پیپلز پارٹی کی قیادت حقیقی معنوں میں جناب آصف علی زرداری کے دست کرشمہ ساز میں ہے، ہماری تحقیق کے مطابق ان کی تاریخ پیدائش 26 جولائی 1954ء، نواب شاہ اور وقت پیدائش 00:03 am ہے، ان کا طالع پیدائش برج حمل ہے جس کا حاکم ڈائنامک مریخ ہے، یہ لوگ تھکنا اور شکست تسلیم کرنا نہیں جانتے، چیلنج قبول کرنا ان کا پسندیدہ مشغلہ ہے، برج حمل کا نشان مینڈھا ہے، طالع کے درجات 13 درجہ 4 دقیقہ ہیں اور اشونی منزل میں گر رہے ہیں، اس منزل کی خاص بات یہ ہے کہ یہ لوگ گھوڑوں سے بہت محبت کرتے ہیں، زرداری صاحب بھی گھوڑے پالنے کے ہمیشہ شوقین رہے ہیں، طالع کا حاکم سیارہ مریخ زائچے کے نویں گھر میں ہے گویا قسمت ان پر ہمیشہ مہربان رہی ہے، زائچے کا نواں گھر ''بھاگیہ استھان'' کہلاتا ہے، ایک نہایت اچھی بات یہ بھی ہے کہ زائچے میں کوئی سیارہ بھی 12,8,6 گھروں میں نہیں ہے، اگرچہ بھرپور طاقت کا حامل بھی کوئی نہیں ہے، قمر زائچے کے دوسرے گھر میں اپنے شرف کے برج میں ہے اور سیارہ زحل بھی ساتویں گھر میں برج میزان میں شرف کے گھر میں ہے، بھاگیا استھان یعنی نویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری تیسرے گھر برج جوزا میں دو فعلی منحوسوں کے درمیان بری طرح متاثرہ ہے، شاید یہی وجہ ہے کہ وہ اعلیٰ تعلیم سے دور رہے، ساتویں گھر کے حاکم زہرہ پانچویں گھر میں براجمان ہے اور اس پر راہو کی نظر ہے، یہ صورت حال عاشق مزاج بناتی ہے، سنا ہے نوجوانی میں وہ خاصے رنگین مزاج رہے ہیں۔ جیسا کہ برج حمل کے حوالے سے چند خصوصیات کی نشان دہی کی گئی کہ یہ لوگ اپنی مثبت خصوصیات میں انتھک کام کرنے والے اور شکست قبول نہ کرنے والے ہوتے ہیں، مزید یہ کہ کھلے ذہن کے مالک، انفرادیت پسند، چوکنا اور فوری بولنے والے، پہل کار، پرعزم، فیاض، جرأت منداور پراعتماد ہوتے ہیں، ان کی شخصیت کے منفی پہلوؤں میں خودغرضی، فوراً طیش میں آنا، چیلنج قبول کرنا، من موجی، بے صبر، صحیح سمت کا شعور نہ ہونا،

دوسروں کے تجربے سے فائدہ اٹھانے کے بجائے خود تجربات کرنا، کسی کی پیروی نہ کرنا اور من مانی کرنا شامل ہیں۔ برج حمل کے زیر اثر پیدا ہونے والی ایک مشہور شخصیت اسپائک للی گین (مزاحیہ اداکار) کا قول ملاحظہ کریں، فرماتے ہیں ''میں نے سوچا کہ میں شیکسپیئر کی کسی نظم سے ابتدا کروں لیکن پھر میں نے سوچا کہ میں ایسا کیوں کروں؟ وہ کبھی میری نظم تو نہیں پڑھتا''

آپ جب بھی زرداری صاحب کو تقریر کرتے یا کسی کو کوئی انٹرویو دیتے دیکھیں گے تو ایسا محسوس کریں گے کہ ان کے مخاطب بہت چھوٹے یا کم علم لوگ ہیں اور وہ انھیں سبق پڑھا رہے ہیں، دوران گفتگو اکثر ایک استہزائیہ مسکراہٹ ان کے چہرے پر رہتی ہے جیسے وہ یہ بتانا چاہتے ہوں کہ جو کچھ ہوں، میں ہوں، کہا جاتا ہے کہ حمل افراد کا نعرہ ہے "I AM"، زرداری صاحب کے زائچے میں سیارہ قمر اپنے شرف کے برج ثور میں ہے اور یہ زائچے کا دوسرا گھر ہے، اگرچہ قمر معمولی سا کمزور ہے اور اس کمزوری کو نظر انداز کیا جاسکتا ہے، قمر زائچے کے چوتھے گھر کا حاکم ہے، گویا انھوں نے مالی طور پر مضبوط والدین کے گھر میں آنکھ کھولی اور سیاست انہیں ورثے میں ملی، قمر کی ثور میں موجودگی انھیں فطری طور پر مستقل مزاج، ضدی اور اپنی لگن کا پکا ظاہر کرتی ہے، ان کی پیدائش چاند کی منزل روہنی میں ہوئی ہے، اس پر سیارہ قمر ہی حکمران ہے، اس منزل میں حسن، شہوانیت، کرشمہ اور سحر انگیزی منعکس ہیں، روہنی میں پیدا ہونے والے افراد شائستہ اطوار اور اچھی گفتگو کرنے والے ہوتے ہیں، اپنے حواس پر کنٹرول رکھنا جانتے ہیں، سیاست میں کامیاب ہوسکتے ہیں، عمر کے تیس سے پچاس سال تک کا عرصہ کامیابیاں لاتا ہے، لوگوں میں مقبول ہوتے ہیں، انھیں مالی معاملات میں کبھی پریشانی نہیں ہوتی اور ہمیشہ اپنے خاندان سے جڑے رہتے ہیں، یہ ہر اس کام کو انجام دینے کی فطری صلاحیت رکھتے ہیں جو انھیں سونپا جائے، ان کی تعلیم اوسط درجے کی ہوتی ہے، فطری طور پر ان کا رجحان دولت کمانے کی طرف رہتا ہے، برج ثور خاکی برج ہے اور مادّیت کی جانب جھکاؤ رکھتا ہے، عام طور پر یہ لوگ اپنے غصے اور اشتعال پر قابو پانے کی عمدہ صلاحیت رکھتے ہیں لیکن جب ایک بار انھیں غصہ آجائے تو اسے ٹھنڈا کرنا آسان ثابت نہیں ہوتا۔ اس منزل میں پیدا ہونے والی دیگر مشہور شخصیات میں ماہر نفسیات سگمنڈ فرائڈ، ملکہ وکٹوریا، امریکی صدر بارک اوباما، مدر ٹریسا، ہالی ووڈ اسٹار اومر شریف، اداکار پریم ناتھ وغیرہ شامل ہیں۔

**عزیزان من!** جناب آصف علی زرداری کی نمایاں خوبیوں اور خامیوں یا رجحانات آپ کے سامنے ہیں، وہ ایک خوش قسمت انسان ہیں، ان کے والد صاحب حیثیت تھے، مزید خوش قسمتی یہ کہ ان کی شادی محترمہ بے نظیر بھٹو جیسی عالمی شناخت رکھنے والی سیاست داں سے ہوئی جو شادی کے بعد دو مرتبہ ملک کی وزیر اعظم منتخب ہوئیں، ایک سانحے نے انھیں زرداری صاحب سے جدا کردیا لیکن لوگ یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ بھی زرداری صاحب کے لیے کوئی گھاٹے کا سودا نہیں رہا، وہ ملک کے صدر بنے، اس سے بڑی خوش قسمتی اور کیا ہوگی کہ ایک نان گریجویٹ 5 سال تک ایوان صدر میں براجمان رہا، ان پر کرپشن اور بدعنوانیوں کے بے شمار کیسز بنائے گئے لیکن وہ تمام مقدمات سے جان چھڑانے میں کامیاب رہے، کہا جاتا ہے کہ انھوں نے گیارہ سال جیل میں گزارے اور وہاں ان پر سختیاں بھی ہوئیں لیکن دوسری طرف کہنے والے یہ بھی کہتے ہیں کہ جیل ان کے لیے کسی مصیبت و پریشانی کا باعث نہیں رہی، وہ جیل میں بھی ایک نمایاں اور برتر حیثیت کے حامل رہے۔ جناب آصف علی زرداری کے ماضی کے حوالے سے زیادہ روشنی ڈالنا ضروری نہیں ہے وہ ایک مشہور شخصیت ہیں اور تمام لوگ ان کے حالات زندگی سے واقف ہیں، چند اہم امور پر روشنی ڈالنا ضروری ہے، فروری 2001ء سے ان کی زندگی میں سیارہ زحل کا دور اکبر شروع ہوا جو 19 سال پر محیط ہے، سیارہ زحل زائچے میں اچھی جگہ واقع ہے اور اپنے شرف کے برج میں ہے، یہی وہ دور ہے جب ملک پر جنرل پرویز مشرف حکمران تھے اور مشرف ہی کے دور میں وہ رہا ہوئے، ملک سے باہر گئے، 3 دسمبر 2007ء سے زحل کے دور اکبر میں زہرہ کا دور شروع ہوا تو وہ اقتدار میں آئے اور پانچ سال کی مدت پوری کی، اس عرصے میں وہ جو کرنا چاہتے تھے انھوں نے کیا، 24 ستمبر 2014ء سے راہو کے دور اصغر میں ان پر زیادہ دباؤ رہا جو جولائی 2017ء تک جاری رہا، پھر مشتری کا دور شروع ہوا جو تا حال جاری ہے، مشتری جیسا کہ پہلے بتایا جاچکا ہے اگرچہ بھاگیا استھان کا مالک ہے اور سعد اثر رکھنے والا سیارہ ہے لیکن بری طرح متاثرہ ہے، چھٹے گھر کے حاکم عطارد اور کیتو اور راہو مشتری کو گھیرے ہوئے ہیں، یہ ایک ایسی پوزیشن ہے جسے مثبت نہیں کہا جاسکتا، یہ زائچے کا ایک منفی پہلو ہے جس سے کسی کار خیر کے بجائے کار بد کا امکان پیدا ہوتا ہے، حال ہی میں سینیٹ الیکشن میں زرداری صاحب نے جو کارنامے انجام دیے انھیں مثبت نہیں کہا گیا، تو کیا آنے والے الیکشن میں بھی ایسے ہی کسی کارنامے کی توقع کی جاسکتی ہے؟ مگر خیال رہے کہ منفی کاموں کا انجام بھی بالآخر منفی ہی ہوتا ہے۔



# زائچہ حلف برداری برائے نگران وزیراعظم

## جسٹس ریٹائرڈ ناصر الملک

از تحریر: سید مبشر علی رضوی، ملتان

0اسد14




نگران وزیراعظم جسٹس ریٹائرڈ جناب ناصر الملک صاحب نے یکم جون 2018 بوقت 49:11 صبح کے وقت اسلام آباد میں حلف اٹھایا تو اسوقت طالع شرق افقی پر برج اسد طلوع تھا یہ ایک ثابت اور آتشی برج ہے جس کا مالک شمس سوشل سٹیٹس، عظمت اور بادشاہی کے لیئے دیکھا جاتا ہے اگر شمس زائچے میں طاقت ور ہو تو مندرجہ بالا اوصاف آسانی سے میسر آجاتے ہے۔ پہلے اور دوسرے گھر کا مالک جو کہ خود سیلف اور سٹیٹس کے مالک ہیں زائچے کے روح کے گھر یعنی دسویں گھر میں موجود ہیں۔ نو بہرہ اور دشامشا میں بھی سورج ایک طاقت ور پوزیشن کا حامل ہے۔ لیکن دوسرے گھر کا مالک احتراق ہونے کی وجہ سے کمزور حالت میں ہے اور سورج بھی اپنے طاقتوں کے لحاظ سے اتنا طاقت ور نہیں لیکن اچھے گھروں میں ضرور موجود ہے۔ اس سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ موجودہ نگران وزیراعظم ناصر الملک صاحب کے فیصلے اچھے اور اچھی سوچ پر مبنی ہونگے۔ نگران کے فیصلوں پر اعتراضات اور مخالفت بھی خوب ہوگی یا بہت سے فیصلے دباؤ کی بنا پر واپس لینے پڑ سکتے ہیں۔ سورج، عطارد، مشتری، زحل اور زہرہ چونکہ اچھے گھروں پر قابض ہیں اس لیئے وزیر اعظم صاحب کچھ سخت فیصلے بھی کرسکتے ہیں یعنی اپنے فیصلوں پر قائم رہیں گے۔ راہو کیتو کی خراب پوزیشن بھی بہت سے معاملات کو الجھاؤ کا شکار بناتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ لگتا ہے کہ ناصر الملک صاحب کو ایک سخت امتحان سے گزرنا پڑسکتا ہے اور یہ دو ماہ کوئی اتنے آسانی سے گزرتے دکھائی نہیں دیتے ہیں اس دوران ان پر بہت دباؤ رہے گا۔ عدلیہ کا مالک ہوکر چھٹے چوتھے اور نویں گھر کا مشترکہ حاکم سیارہ مرنخ چھٹے گھر میں رہے گا۔ نویں گھر کا تعلق عدالتی نظام، مذہب اور ترقی ملک سے ہے اور ناصر الملک صاحب کا تعلق بھی عدالتی نظام سے ہے۔ اس دوران ناصر الملک صاحب کو بہت سے ایسے معاملات کو سدھارنا پڑسکتا ہے جو کہ بدعنوانی کے بنا پر ملک کے لیئے نقصان دہ ہیں۔ ان کی روک تھام کے لیئے عدالتی نظام سے بھی مدد لی جاسکتی ہے۔ اسوقت زائچے میں زہرہ کی مہادشا اور انتر دشا قمر کی چل رہی ہے۔

اس دوران میں ناصر الملک دوسرے ممالک سے تعلقات میں بہتری اور فنانس میں بہتری لانے میں کردار ادا کرتے ہوئے دکھائی دیں گے۔ لیکن اس وقت میں بہت سے نقصانات اور دوسرے ملکوں کی طرف سے بہت الجھاؤ کا سامنا بھی رہے گا کیونکہ قمر کا تعلق بارہویں گھر سے ہے ملک میں غیر ملکی قرضوں پر بات چیت ہوگی یا ملک کے ہسپتالوں کے نظام کو درست کرنے پر بات چیت ہوسکتی ہے۔ اس وقت میں ملک میں فنانشل نقصان کی طرف پوری توجہ رہے گی یعنی ملک میں جو نقصانات ہوتے ہیں یا ہوتے رہے ہیں۔ یہ حالات 15 جون کے بعد زیادہ شدت اختیار کرسکتے ہیں کیونکہ 15 جون کے بعد ٹرانزٹ کی پوزیشن کچھ اچھی نظر نہیں آتی ہے اور اس کے بعد معاملات پیچیدگی اختیار کرسکتے ہیں لیکن ٹرانزٹ میں 21 جون سے دس جولائی تک معاملات بہتری کی طرف لے جانے میں اہم رول ادا کرسکتے ہیں۔ اس دوران میں ملک کے لیئے کچھ اچھے فیصلے بھی لیئے جاسکتے ہیں۔ لیکن 10 جولائی کے بعد معاملات میں رکاوٹیں اور بہت سی غیر ملکی مداخلت اور فیصلوں پر نظر ثانی بھی متوقع ہے اس دوران وہ بہت سنبھل کر فیصلے کرتے ہوئے دکھائی دیں گے۔ اس دوران ان کے فیصلوں پر تنقید اور مخالفت ہوسکتی ہے۔ ہماری دعا ہے کہ ہمارا ملک ترقی کی طرف گامزن رہے اور وہ کچھ اچھے فیصلے کر کے جائیں۔



ازقلم: جفار و منجم عظیم اللہ قریشی، پشاور

# زائچہ ملالہ یوسف زئی

02 سرطان 04




ملالہ یوسف زئی صاحبہ وادی سوات بمقام مینگورہ (کبل) 12 جولائی 1997 بوقت 05:50 صبح کے وقت اس فانی دنیا میں متولد ہوئیں تو اسوقت شرق افقی پر برج سرطان 04 درجے پر طلوع تھا۔اس وقت آسمانی کونسل کی نشست کچھ اس طرح سے تھی کہ طالع یعنی برج سرطان میں زہرہ اور عطارد، راہو دوسرے گھر میں، قمر اور مریخ تیسرے گھر میں، مشتری ساتویں گھر میں، کیتو آٹھویں میں، زحل نویں گھر میں اور شمس بارہویں گھر میں موجود تھا۔

سرطان ایک آبی برج ہے اور اس کے حامل لوگوں کی نیچر انتہائی شفیق و مشفق ہے چونکہ یہ ایک واٹر سائن ہے اس وجہ سے یہ لوگ انتہائی جذباتی اور Highly Emotional ہوتے ہیں۔دوسروں کی دیکھ بھال کرنے نرم طبیعت کے مالک اور ہر وقت غور و فکر کرنے والے لوگ ہوتے ہیں۔یہ لوگ چیلنجز کو قبول کرنے والے ہوتے ہیں۔یہ بہت زیادہ پُرامن اور بے لوث طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ان لوگوں کی طبیعت میں مزاح کا عنصر بھی پایا جاتا ہے۔یہ لوگ بہت حساس اور شرمیلے ہوتے ہیں اور ایک الگ طرز کے ہی موڈی ہوتے ہیں۔یہ ایک اچھے میزبان بھی ہوتے ہیں۔اگر قمر طاقت ور ہو تو یہ اچھے ہوسٹ بھی بن جاتے ہیں۔یہ لوگ دوسروں کے ساتھ مل جل کر رہنا پسند کرتے ہیں۔یہ لوگ آرام طلب نہیں ہوتے ہیں۔

زائچے میں عمر کی طوالت کو دیکھنے کے لیئے سب سے پہلے اس کے طالع کے مالک کی حالت کو دیکھنا پڑتا ہے۔اس کے بعد آٹھویں گھر کے مالک کو چیک کرنا ہوگا کہ وہ کس حالت میں ہے۔ملالہ یوسف زئی کے زائچے میں طالع کا مالک قمر تیسرے گھر میں مہان بلوان کی طرح جلوہ افروز ہے جو کہ ہر لحاظ سے طاقت ور ہے۔رسالے کے صفحات کی کمی کو دیکھتے ہوئے بندہ قمر کی پاور کو چیک کرنے کے طریقہ کار کو نقل کرنے سے گریز کرتا ہے۔قمر، سٹرینتھ، ڈس پوزیٹر اور بیٹھک کے لحاظ سے انتہائی طاقت ور ہے اوپر سے دسویں اور پانچویں کا مالک، یوگا کارکا، مریخ اس سے قران کر رہا ہے جو اس کی طاقت میں مزید اضافہ کرتا ہے۔زحل ساتویں آٹھویں گھر کا مالک ہو کر نویں میں موجود ہے۔تو یہ دونوں پوائنٹس اس بات کی دلالت کرتے ہیں کہ ملالہ کی عمر زیادہ ہوگی۔قمر تیسرے گھر میں طالع کا مالک ہو کر ملالہ کو پہل کار، ہمت والی، جرات والی، پر اعتماد، تحریر اور تقریر میں طاق اور ذہین و فطین بناتا ہوا اور سونے پہ سہاگہ کے مصداق اوپر سے یوگا کارکا مریخ ان تمام چیزوں کو مزید بڑھاوا دیتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔

پہلا گھر سر دوسرا گھر گلہ، تھائی رائڈ اور منہ پر حکمران ہے۔دوسرے گھر کا مالک شمس بارہویں گھر میں کمزور حالت میں موجود ہے۔شمس کے اوپر کیتو کا پورا سایہ پڑ رہا ہے۔شمس کا بارہویں گھر میں ہونا صاحب زائچہ کے لیئے باہر کے ملک کی طرف اشارہ کرتا ہے۔صحت کے معاملات کی طرف سے چھٹے گھر کا مالک ہبوط یافتہ ہے جو کہ صحت کے مسائل اور تنازعات لائے گا۔صحت کے ایشو میں شمس خراب ہونے کی بنا پر آنکھوں میں مسائل، دل کے والو میں پرابلم اور فالج ولقوہ ٹائپ کے مسائل پیدا کرتا ہے۔شمس کا خراب ہونا اور چھٹے گھر سے خراب ہونا ان کے منہ میں کچھ بگاڑ کو جنم دیتا ہے۔تیسرے گھر اور بارہویں گھر کا مالک عطارد طالع میں مضبوط حالت میں پری ورتن (بندھن گھر گھر) یوگ بنا رہا ہے۔عطارد تعلیم، روابط، ڈویلپمنٹ، کامیابی اور دوسروں کو اپنی بات اچھے طریقے سے پہنچا دینا، اور ہر طرح کے مقاصد کو کامیابی سے حاصل کر لینا پر حکمرانی کرتا ہے۔اتنی بالی عمریا میں ملالہ میں یہ سب خصوصیات پائی جاتی ہیں۔چوتھے اور

گیارہویں کی مالک زہرہ طالع میں اچھی پوزیشن میں ہے ۔ زہرہ عالیشان چیزوں، آسائش، بینیفٹ، آسانیاں، چارمنگ، بڑی آسانی سے گاڑی بنگلہ کوٹھی دیتی ہوئی دکھائی دیتی ہے کیونکہ چوتھے گھر کی مالک ہے ۔ کسی بھی زائچے میں مریخ زہرہ اور مرکری کا طاقت ور ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ وہ مندرجہ بالا ساری خصوصیات کا حامل ہے ۔ زہرہ کا طالع میں ہونا اس بات کی بھی دلیل ہے کہ والدین کی طرف سے بہت زیادہ سپورٹ ہے خاص کر والدہ قابل ذکر ہونگی ۔ پانچویں دسویں کا مالک مریخ، یوگا کارکا، طالع کے مالک سے قران کرتا ہوا اس بات کی واضح دلیل ہے کہ وہ گورنمنٹ سے ہمیشہ جڑی رہیں گی اور گورنمنٹ سے بے تحاشہ مراعات حاصل کریں گی ۔ چھٹے اور نویں کا مالک مشتری ساتویں گھر میں ہبوط یافتہ ہے ۔ مشتری قدرے کمزور ہے ۔ اس کمزوری کی بنا پر تنازعات کے مسائل اور چھوٹے موٹے صحت کے ایشوز اور کچھ مخالفت وغیرہ کا سامنا ان کی زندگی میں چلتا رہے گا ۔ ساتویں اور آٹھویں کا مالک زحل نویں گھر میں مضبوط پوزیشن رکھتے ہوئے، آسانی سے پیسے کا حصول اور باہر کے ملک میں رہائش کو ظاہر کرتا ہے ۔ زحل کا اچھی حالت میں ہونا، اچھی عمر کی دلیل اور بڑی مصیبت سے باآسانی نکل جانا یہ سب زحل کے ہی مرہون منت ہے کیونکہ آٹھواں گھر مصیبت کا ہے اور اس کا مالک اچھی حالت میں ہے جس کی وجہ سے حامل زائچہ بڑی مصیبتوں سے بچتا رہے گا۔

آیئے دیکھتے ہیں کہ جب ملالہ یوسف زئی کو سر میں گولی لگی تو اس وقت ادوار سیارگان اور ٹرانزٹ کیسا چل رہا تھا۔ کسی بھی اہم معاملے کو دیکھنے کے لیئے سب سے پہلے صاحب زائچہ کے پیدائشی زائچے کے سیارگان کی حالت کو دیکھنا ہوگا کہ وہ کتنے طاقت ور ہیں ۔ اس کے بعد اس کے ادوار اور ٹرانزٹ پر نظر ڈالی جائے گی ۔ اگر کسی شخصیت کے زائچہ کے پیدائشی زائچے کے سیارگان طاقت ور ہونگے تو دشاؤں اور ٹرانزٹ میں کمزور سیارگان کی دشائیں حاملِ زائچہ کے لیئے اتنی زیادہ تکلیف یا کمزوری نہیں پیدا کر پائیں گے کیونکہ اس کے پیدائشی زائچہ کے سیارگان حاملِ زائچہ کو سپورٹ کرتے رہتے ہیں۔

ملالہ کا حادثہ 9 اکتوبر 2012 کو ہوا ۔ اس وقت راہو کی مہادشا اور انتر دشا مشتری کی چل رہی تھی ۔ مشتری پیدائشی زائچہ میں ہبوط یافتہ، بیماری و چوٹ کے گھر کا مالک ہو کر ٹرانزٹ میں گیارہویں گھر مین برج ثور میں حرکت پذیر تھا عین اُس وقت مشتری زائچے میں دوسرے گھر کے مالک سورج پر اپنا سایہ ڈال رہا تھا واضح ہو کہ سورج پیدائشی زائچہ میں بارہویں گھر میں قابض تھا چونکہ مشتری جہاں اچھے گھر کا مالک ہے وہاں بیماری اور چوٹ کے گھر کا مالک بھی ہے ۔ اس لیئے سورج پر سایہ ڈالتے ہوئے کچھ نقصان لائے گا ۔ زحل شرفی پوزیشن میں چوتھے گھر میں موجود ہے جو کہ موت کے خدشات کا مالک بھی ہے اور ساتھ ہی ساتھ ساتویں اور آٹھویں گھر کا مالک ہے اور آٹھواں گھر موت کے خدشات پیدا کرتا ہے اس دوران زحل ٹرانزٹ میں چوتھے گھر میں بیٹھ کر چھٹے گھر اور طالع کو ناظر ہے ۔ چھٹا گھر بیماری اور طالع سر وغیرہ کی نمائندگی کرتا ہے ۔ ٹرانزٹ میں زحل اور شمس کا کمزوری والے فیکٹرز نے حملہ کروانے اور سر پر گولی لگنے مین اہم کردار ادا کیا ہے ۔ اس کے علاوہ اور تفصیل بھی ہے جو کہ طوالت کے خطرے کے پیش نظر حذف کی جاتی ہے ۔ انکے زائچے میں انکے پانچ سیارگان بشمول زحل طاقت ور ہونے کی وجہ سے ملالہ بہت کم عمری میں بہت زیادہ ایوارڈ حاصل کر چکی ہے اور بہت مقبولیت حاصل کر چکی ہے خاص کر حکومتی ایوانوں میں کیونکہ دسویں کا مالک طالع کے مالک سے حالت قرآن میں ہے اور یہ اس بات کی روشن دلیل ہے کیونکہ دسویں گھر کو گورنمنٹ اور پروفیشنل کے لیئے دیکھا جاتا ہے ۔

ایک اچھی سوچ اور اچھی تحریر و تقریر کے لیئے طالع کا اور دسویں کا ملک طاقتور اور مرکری کا طاقت ور ہونا ضروری ہے اور ملالہ کے زائچے میں اس کا سہرا ان تین سیارگان کے سر سجتا ہے ۔ شمس کا طاقت ور نہ ہونا ان کی فیملی میں مسائل میں پیدا کرتا ہوا اور آگے سیاست میں کوئی خاص چانس نہ دیتا ہوا نظر آتا ہے ۔ فی الحال یہ ایک متنازعہ سی شخصیت ہیں اور اس کی بنیادی وجہ شمس اور مشتری کا کمزور ہونا ہے ۔ اس ضمن بہت زیادہ لکھا جاسکتا ہے لیکن طوالت کا خوف لاحق ہے ۔ اگر چہ ایک نو آموز منجم کے دل و دماغ میں یہ سوال اٹھے کہ ان کے سٹیٹس، آمدن اور فیملی کا مالک شمس اگر کمزور ہے تو اس کو دیکھنا چاہیئے کہ ان کے دسویں گھر کا مالک مریخ ان کی اس کمی کو پورا کرتا ہوا پوری طاقت اور آب و تاب کے ساتھ زائچے میں ایک شہنشاہ کی طرح تخت طاؤس پر جلوہ افروز ہے ۔ اہل علم جانتے ہیں کہ دسواں گھر زائچے کی روح کا گھر کہلاتا ہے ۔ ملالہ یوسف زئی کے سارے ڈویژنل چارٹس کو زیر بحث لایا جاسکتا ہے لیکن طوالت کے گہرے بھنور میں گر جانے سے ڈر لگتا ہے ۔ ملالہ کی 2020 تک عطارد کی انتر دشا رہے گا مرکری ان کے زائچے میں طاقت ور پلانٹ ہے اور جب زحل ان کے ٹرانزٹ سے چھٹے گھر سے نکل کر ساتویں گھر میں داخل ہوگا تب ملالہ مزید پاپولیرٹی حاصل کرے گی۔

باقی نمبر 31 پر

# کلامُ الِامام اِمامُ الکلام

## امام علی بن حُسین کی ایک دُعا

**بارِالٰہا!** میں اس مظلوم کی نسبت جس پر میرے سامنے ظلم کیا گیا ہو۔ اور میں نے اس کی مددنہ کی ہو اور میرے ساتھ کوئی نیکی کی گئی ہو اور میں نے اس کا شکریہ ادانہ کیا ہو اور اس بدسلوکی کرنے والے کی بابت جس نے مجھ سے معذرت کی ہو اور میں نے اس کی عذر کو مانانہ ہو اور اس فاقہ کش کے بارے میں جس نے مجھ سے مانگا ہو اور میں نے اسے ترجیح نہ دی ہو۔ اور اس حقدار مومن کے حق کے متعلق جو میرے ذمہ ہو اور میں نے ادانہ کیا ہو۔ اور اس مردمومن کے بارے میں جس کا کوئی عیب مجھ پر ظاہر ہوا ہو اور میں نے اس پر پردہ نہ ڈالا ہو۔ اور ہر اُس گناہ سے جس سے مجھے واسطہ پڑا ہو اور میں نے اس سے کنارہ کشی نہ کی ہو۔ تجھ سے عذرخواہ ہوں۔ بارالٰہا! میں اُن تمام باتوں سے شرم ساری وندامت کے ساتھ ایسی معذرت کرتا ہوں جو میرے لئے ان جیسی پیش آئندہ چیزوں کے لئے پندونصیحت کرنے والی ہو تو محمدؐ اوان کی آل پر رحمت نازل فرما اور ان لغشوں سے جن سے میں دوچار ہوا ہوں۔ میری پشیمانی کو اور پیش آنے والی برائیوں سے دست بردار ہونے کے ارادہ کو ایسی توجہ قرار دے جو میرے لئے تیسری محبت کا باعث ہوائے توبہ کرنے والوں کو درست رکھنے والے۔

علمائے فریقین کا ارشاد ہے کہ آپ ایک شب نماز تہجد میں مشغول تھے۔ کہ شیطان اژدھے کی شکل میں آپ کے قریب آگیا۔ اور اس نے آپ کے پائے مبارک کے انگوٹھے کو پاؤں میں لے کر کاٹنا شروع کیا۔ امامؑ جو ہمہ تن مغول عبادت تھے اور آپ کا رجحان کامل بارگاہ ایزدی کی طرف تھا۔ وہ ذرا بھی اس کے اس عمل سے متاثر نہ ہوئے۔ اور بدستور نماز میں منہمک اور مشغول رہے بالآخر وہ عاجز آگیا اور امامؑ نے اپنی نماز بھی تمام کرلی۔ اس کے بعد آپ نے اس شیطان ملعون کو طمانچہ مار کر دور ہٹادیا اس وقت ہاتف غیبی نے ''انت زین العابدین'' کی تین مرتبہ صدادی اور کہا کہ بیشک تم عبادت گزاروں کی زینت ہو اس وقت سے یہ آپکا لقب ہوگیا۔ علامہ ابن شہرآشوب لکھتے ہیں۔ کہ اس اژدھے کے دس سر تھے۔ اور اس کے دانت بہت تیز اور اس کی آنکھیں بہت سُرخ تھیں اور وہ مصلے کے قریب سے زمین پھاڑ کر نکلا تھا۔ (مناقب جلد ۴ صفحہ ۱۰۸) اس تعارفی چھوٹی سے جھلک کے بعد اصل مضمون کی طرف آتا ہوں۔

جب انسان کسی خطا کا مرتکب ہوتا ہے یا اس کے بارے میں ارتکاب خطا کا شبہ کیا جاتا ہے تو وہ اس کے مواخذہ سے بچنے کے لئے جو عرض معروض کرتا ہے اسے اعتذارے سے تعبیر کیا جاتا ہے یہ دعا بھی بسلسلہ اعتذار ہے جس میں حقوق اللہ اور حقوق العباد سے عذرخواہی کی ہے اعتذار تین طرح سے ہوتا ہے ایک یہ کہ عذاخواہ یہ کہے کہ میں نے اس کام کو نہیں کیا اس صورت میں اس سے مواخذہ کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا اور دوسری صورت یہ ہے کہ یہ کہے کہ میں نے یہ کام کیا ہے مگر ان وجوہ واسباب سے ایسی صورت میں ان وجوہ کا جنرہ لینے کے بعد اس کا عذر قابل تسلیم یا مسترد ہوسکتا ہے، اور اسی اعتبار سے وہ جرم وخطا سے بری منصور ہوگا۔ تیسری صورت یہ ہے کہ یہ کہے کہ میں نے یہ کام کیا تو ہے اور اس میں میرا سراسر قصور ہے لیکن میں عہد کرتا ہوں کہ آئندہ ایسا نہیں کروں گا۔ یہ معذرت طلبی تو بہ کے معنی میں ہے جو لغزش وخطا کے اعتراف اور آئندہ اس سے باز رہنے کے عہد پر مشتمل ہوتی ہے یہاں پر اعتذار اس تو بہ کے معنی میں ہے اور اس معنی شاہد یہ ارشاد الٰہی ہے۔ (ھٰذا یوم الاینطقون ولا یوذن لھم فیعتذرون) ترجمہ:۔ یہ وہ دن ہوگا کہ لوگ زبان نہ ہلاسکیں گے۔ اور نہ انہیں اجازت دی جائے گی۔ کہ عذر معذرت کرسکیں۔

حضرت امام عالی مقام نے اس دُعا کے چند جملوں میں تہذیب نفس و اصلاح اخلاق کے وہ تعلیمات بیان فرمادیئے ہیں جن کے زیر سایہ اسلام نے انسانی ذہنیت کی تعمیر کرنا چاہی تھی۔ جو نہ صرف دینی لحاظ سے اہمیت رکھتے ہیں۔ بلکہ اخلاقی اعتبار سے بھی ان کی بڑی قدر و قیمت ہے وہ افراد جو بعض اسلامی افراد کے عمل سے اسلام کے دامن کو داغدا ثابت کرنے کی ناکام کوشش کرتے

ہیں۔ وہ اس دعا کو دیکھیں کہ کیا اخلاقی تربیت باہمی تعاون و ہمدردی اور اصلاح معاشرہ کے ایسے تعلیمات کہیں اور بھی نظر آتے ہیں۔

**پہلی تعلیم:**۔ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے جو مومن اپنے کسی برادر مومن کی نصرت پر قادرہ اور وہ اس کی مدد کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی آخرت میں مدد کرے گا اور جو نصرت پر قدرت واقتدار کے باوجود پہلوتہی کرے تو اللہ اسے دنیا و آخرت میں اپنی نصرت سے محروم رکھے گا۔

**دوسری تعلیم:**۔ پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے "جو تم سے حسن سلوک کرے اس کا شکر ادا کرو۔ اور جو تمہارا شکر یہ ادا کرے اس سے حسن سلوک کرو۔"

**تیسری تعلیم:**۔ ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے۔ "جو شخص عذر کرنے والے کے عذر کو قبول نہیں کرتا عام اس سے کہ وہ سچا ہو جھوٹا وہ میری شفاعت سے محروم رہے گا۔"

**چوتھی تعلیم:**۔ ارشاد الٰہی ہے "وہ اپنے اوپر تنگی برداشت کرتے ہوئے دوسروں کو اپنے نفس پر ترجیح دیتے ہیں۔"

**پانچویں تعلیم:**۔ معلّٰی بن خنیس کہتے ہیں میں نے صادق آل محمدؑ سے پوچھا کہ ایک مومن کا دوسرے مومن پر کیا حق ہے؟ آپ نے فرمایا "پہلا حق یہ ہے کہ جو اپنے لئے پسند کرتے ہو وہ اس کے لئے بھی پسند کرو۔ اور جو اپنے لئے ناپسند کرتے ہو وہ اس کے لئے بھی ناپسند کرو۔ دوسرا حق یہ ہے کہ اُسے ناراض نہ کرو اور اس کی رضا و خوشنودی کو مدنظر رکھو اور اس کے فرمان کو پورا کرو۔ چوتھا حق یہ ہے کہ اس کے لئے نگران رہنما اور بمنزلہ آئینہ کے بنو کہ اس کے عیوب و محاسن اُسے دکھاتے رہو۔ پانچواں حق یہ ہے کہ وہ بھوکا ہو تو تم سیر وہ پیاسا ہو تو تم سیراب وہ بے لباس ہو تو تم تن ڈھانکے ہوئے نہ ہو۔ چھٹا حق یہ ہے کہ تمہارے ہاں نوکر ہو اور اسکے ہاں نہ ہو تو ضروری ہے کہ کہ تم اپنے ملازم کو بھیجو کہ وہ اس کا لباس دھوے، کھانا تیار کرے اور بستر بچھائے ساتواں حق یہ ہے کہ اس کی قسم پر اعتماد کرو، اس کی دعوت قبول کرو اس کے ہاں کوئی بیمار ہو تو بیمار پُرسی کرو، اس کے جنازہ کی مشایعت کرو، ارو جب تمہیں علم ہو کہ اسے کوئی حاجت درپیش ہے تو اسے پورا کرنے میں جلدی کرو، اور اس پر اسے اُسے مجبور نہ کرو، کہ وہ تمہارے سامنے اپنی حاجت پیش نہ کرے جب ہی تم اس کی حاجت روائی کرو۔"

امامؑ اس دعا میں مومن کی قید لگا کر صرف اس حق کا ذکر کیا ہے جو اخوت ایمانی کی وجہ سے عائد ہوتا ہے اس سے یہ نہ سمجھا جائے کہ جہاں اخوت ایمانی نہ ہو وہاں کوئی حق ہی نہیں ہے جبکہ کافر کے لئے حق جوار، حق امانت اور اس قبیل کے دوسرے حقوق ثابت ہیں۔ چنانچہ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ امانتوں کو ان کے اہل تک پہنچاؤ اگر چہ وہ مجوسی ہی کیوں نہ ہو۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ جولائی 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کرکے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہوجاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2018ء** میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کرکے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کرکے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَيۡكُمۡ يَارِجَالُ الۡغَيۡبِ وَيَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَةِ اَعِيۡنُوۡنِيۡ بِقُوَّةٍ وَّانۡظُرُوۡنِيۡ بِنَظۡرَةٍ يَارُقَبَاء يَانُقَبَاء يَانُجَبَاء يَا اَبۡدَال يَا اَوۡتَاد يَاقُطۡب يَاغَوۡث اَعِيۡنُوۡنِيۡ بِحُرۡمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ اَجۡمَعِيۡن

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جاکر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کرکے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت | تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 04 جولائی | عطارد مریخ مقابلہ | ابتداء | 23/32 | 13 جولائی | زہرہ زحل تثلیث | ابتداء | 15/22 |
| 05 جولائی | عطارد مریخ مقابلہ | مکمل | 16/50 | 14 جولائی | زہرہ زحل تثلیث | مکمل | 11/44 |
| 06 جولائی | عطارد مریخ مقابلہ | خاتمہ | 10/25 | 15 جولائی | زہرہ زحل تثلیث | خاتمہ | 08/08 |
| 08 جولائی | عطارد مشتری تربیع | ابتداء | 16/50 | 21 جولائی | زہرہ مشتری تسدیس | ابتداء | 15/33 |
| 09 جولائی | عطارد مشتری تربیع | مکمل | 14/16 | 22 جولائی | زہرہ مشتری تسدیس | مکمل | 14/20 |
| 10 جولائی | عطارد مشتری تربیع | خاتمہ | 12/37 | 23 جولائی | زہرہ مشتری تسدیس | خاتمہ | 13/16 |

**مقابلہ عطارد مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء 4 جولائی 23 بجکر 32 منٹ مکمل نظر 5 جولائی 16 بجکر 50 منٹ جبکہ خاتمہ 10 بجکر 25 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کے کاروبار کو بند کرنا اگر ضروری ہو تو سورۃ کوثر کا خالی البطن نقش احاطہ قبور میں دفنائیں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۱۸۳۸ | ۶۸۷ |
| ۱۱۴۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۰۹ |
| ۱۳۸۰ | ۹۱۶ | ۴۵۸ |

**تربیع عطارد مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 8 جولائی 16 بجکر 50 منٹ مکمل نظر 9 جولائی 14 بجکر 16 منٹ اور خاتمہ نظر 10 جولائی 12 بجکر 37 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مخالفین کی املاک کو نقصان پہنچانے کیلئے سورۃ لہب کا خالی البطن نقش احاطہ قبور میں دفنائیں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۲۸۸۶ | ۱۴۵۵ |
| ۲۴۲۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۰۱ |
| ۲۹۱۶ | ۱۹۴۰ | ۹۷۰ |

**تثلیث زہرہ زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 13 جولائی 15 بجکر 22 منٹ، مکمل نظر 14 جولائی 11 بجکر 44 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 15 جولائی 8 بجکر 8 منٹ پر ہوگا۔ من پسند شادی، حصول محبت و عزت کیلئے ساعت زہرہ میں بنا کر پاس رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ / ١٦ | ٣ / ٣ | ٩ / ٦ | ٩ / ٩ |
| ٢ / ٢ | ١٣ / ١٣ | ١٢ / ١٢ | ٧ / ٧ |
| ١٢ / ١١ | ٨ / ٨ | ١ / ١ | ١٤ / ١٤ |
| ٥ / ٥ | ١٠ / ١٠ | ١٥ / ١٥ | ٤ / ٤ |

**تسدیس زہرہ مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 21 جولائی 15 بجکر 33 منٹ مکمل نظر 22 جولائی 14 بجکر 20 منٹ اور خاتمہ نظر 23 جولائی 13 بجکر 16 منٹ پر ہوگا۔ نصیب کشائی، حصول دولت، انعام، خوشحالی ترقی، روحانیت کیلئے درج ذیل نقش باپرہیز پاس رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ / ١٩٢١ | ١٤ / ١٩٧٤ | ١١ / ١٩٧١ | ٨ / ١٩٦٨ |
| ١٢ / ١٩٧٢ | ٧ / ١٩٢٧ | ٢ / ١٩٦٢ | ١٣ / ١٩٧٣ |
| ٦ / ١٩٦٦ | ٩ / ١٩٦٩ | ١٦ / ١٩٧٦ | ٣ / ١٩٦٣ |
| ١٥ / ١٩٧٥ | ٤ / ١٩٦٤ | ٥ / ١٩٦٥ | ١٠ / ١٩٧٠ |

## فرمان حضرت علیؑ

رزق کے پیچھے اپنا ایمان خراب مت کرو
کیونکہ رزق انسان کو ایسے تلاش کرتا ہے
جیسے مرنے والے کو موت

از تحریر: سید مسعود علی زنجانی

# شمسی و قمری گرہن اور حروفِ صوامت

شمسی گرہن کی ابتداء 13 جولائی 2018ء بوقت 06:48 منٹ، انتہاء 08:01 اور خاتمہ شمسی گرہن 09:13 منٹ پر ہوگا

قمری گرہن کی ابتداء 27 جولائی 2018ء بوقت 22:14 منٹ، انتہاء 01:21 اور خاتمہ قمری گرہن 04:28 منٹ پر ہوگا

قارئین آئینہ قسمت اور شائقین علم جفر کیلئے مجرب اعمالِ گرہن حاضر خدمت ہیں جو کہ نہایت سریع التاثیر ہیں۔ عقود جمع ہے عقد کی جس کے معنی باندھنا کے آجاتا ہے۔ یعنی عقد اللسان، عقد النوم، عقد النکاح وغیرہ۔ قارئین ایسے اعمال کرنے والے کے پاس کوئی ایسا پیمانہ نہیں جس سے وہ یہ دیکھ سکتا ہو کہ کیا ایسے اعمال کرنا درست ہے جب تیر کمان سے نکل جائے تو وہ لگے گا تو ضرور بلکہ کرنے والے کو سوچنا چاہئے کہ جس کے خلاف کیا جا رہا ہے وہ بھی مخلوق خدا ہے کیا اُس کی حق تلفی تو نہیں ہو رہی۔ آج کل ہزاروں ایسے اشتہاری عاملین ہیں جو چند ٹکوں کی خاطر مخلوق خدا کو تنگ کر رہے ہیں۔ بہر حال اصل موضوع کی طرف آتے ہیں۔ 28 حروف قمری میں سے 13 حروف ایسے ہیں جو کہ بے نکات ہیں۔ اُنہیں حروفِ صوامت کہا جاتا ہے۔ اس کے متعلق علمائے جفر بارہا مرتبہ تجربات کر چکے ہیں یہ تیر کی طرح کام کرتے ہیں بلکہ اسے سفید جادو کہنا بجا ہوگا۔ اکثر ان سے قمر در عقرب یا گرہن کے اوقات میں تیار کردہ اعمال برائے عقد 24 گھنٹوں کے اندر اندر کام دکھا دیتے ہیں۔ حروف صوامت جن کی تعداد تیرہ ہے درج ذیل ہیں۔

ا ح د ر س ص ط ع ک ل م ہ و

شمسی و قمری گرہن جو کہ نحس ترین اوقات ہیں۔ ان اوقات میں آپ جس عمل کی زکات دینا چاہیں وہ ایک سال تک آپ کو کام دے گی کیونکہ ان کیلئے کسی چلہ کی ضرورت نہ ہے۔

ان اوقات میں آپ حروف صوامت کی زکوٰۃ ادا کر سکتے ہیں جو کہ ایک سال تک آپ کو کام دے گی۔ اس کی زکات ادا کرنے کا طریقہ اول یہ ہے کہ 543 مرتبہ ان حروف کو لکھ کر کسی قبرستان میں دفن کر دیا جائے۔ طریقہ دوم ان حروف کو ''احدرسص طعک لموہ'' کو 543 مرتبہ پڑھ لیا جائے تب بھی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ بہتر طریقہ اول ہی ہے۔ آج ہم حروف صوامت سے بندش کا کام لیں گے یعنی عقد الامراض، مختلف امراض کی بندش کرینگے اس کیلئے کلمہ طیبہ کی روحانیت سے کام لیں گے۔ کلمہ طیبہ ویسے بھی مختلف امراض، حب، دفع سحر کیلئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

**بسط حرفی:** ل ا ا ل ہ ا ل ا ا ل ل ہ م ح م د ر س و ل ا ل ل ہ

کلمہ طیبہ چوبیس حروف اور 7 الفاظ پر مشتمل ہے۔ چوبیس حروف بھی حروف صوامت میں سے ہیں۔ اعداد ۶۱۹ بنتے ہیں ان کا مفرد 7 آتا ہے۔ اگر ان کی تلخیص کی جائے تو 9 حروف درج ذیل سامنے آتے ہیں۔

**تلخیص:** ا ح د ر س ل م و ہ یہ ۹ حروف کلمہ شریف کی تلخیص ہیں اعداد ۵۴۳ بنتے ہیں۔

**طلسم:** ہومل۔ سردحا

**عمل نمبر 1:** عین گرہن کے وقت ان الفاظ کو جو طلسمی ہیں ان کو 354 مرتبہ لکھ کر کسی قبرستان میں دفن کیا جائے اور ساتھ میں 354 مرتبہ پڑھ کر عمل کو مکمل کیا جائے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ل | م | ح |
| ا | س | ہ |
| و | د | ر |

اح در س ل م و ہ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

درج بالا نقش کو جملہ امراض آپ ایک نقش گلے میں پہننے کیلئے دیں انشاء اللہ ایک دو دن میں مرض کا خاتمہ ہوگا۔ آپ **19** مرتبہ "بسم اللہ الرحمن الرحیم ھو مل سر دحا" کا دم بھی کر سکتے ہیں۔

**عمل نمبر2:** گرہن سے قبل **2** رکعت نماز ادا کریں۔ اس کے بعد عین گرہن کے وقت **619** مرتبہ کلمہ طیبہ "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" کا ورد کریں۔ بعد ازاں **2** رکعت نماز ادا کریں۔




یہ نقش آپ تمام جلدی امراض درد، درد شدید میں لکھ کر دیں تاکہ گلے میں ڈالا جا سکے۔ دوسرا نقش تیل میں ڈال کر متاثرہ حصوں پر لگانے سے جسم درد اور جلدی امراض کا فوراً خاتمہ ہوگا۔ خیال رہے کہ تیل زمین پر نہ گرنے پائے اور تیل پاؤں کے نچلی جانب نہ لگنے پائے۔ تمام امراض کیلئے آپ درج ذیل نقش پہننے کے لئے دے سکتے ہیں۔ اس سے **21** دنوں میں موذی سے موذی مرض بھی جاتا رہے گا اور سحر و آسیب کا خاتمہ ہوگا حتیٰ کہ سحر و آسیب والی جگہ **3** دن پانی میں حل کر کے کمرے کے کونوں میں چھڑکنے سے سحر و جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ نقش مثلث آبی چال یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۷ | ۲۰۹ | ۲۰۳ |
| ۲۰۲ | ۲۰۶ | ۲۱۱ |
| ۲۱۰ | ۲۰۴ | ۲۰۵ |

عزرائیل — اسرافیل — کھیعص — الرحمٰن

اح در س ل م و ہ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

یہ اعمال انتہائی مجرب اور سریع التاثیر ہیں۔ ان کو کرنے کیلئے یہ صرف ان کے مثبت اقدام ہیں لہٰذا بغیر اجازت اسے ہرگز نہ کریں اس کی اجازت حضرت شاہ زنجانی یا پھر کسی روحانی سلسلے کے بزرگ سے لے لیں کیونکہ ان اعمال سے منفی پہلو پر بھی کام لیا جا سکتا ہے۔ اس لئے اجازت عام نہیں ہے۔

**عمل نمبر1:** اس سال سورج گرہن کی مناسبت سے کچھ عملیات رحمکاریہ کیساتھ حاضر ہوں۔ جو لوگ گردے کے مرض میں مبتلا ہیں یا گردے میں پتھری ہو تو وہ سورۃ ابراہیمؑ کی پہلی تین آیات **40** پرچوں پر لکھ کر اس میں ایک پرچی اپنے پاس رکھیں باقی **39** صبح کے ٹائم ایک پی لیا کریں۔ خداوند کے فضل و کرم سے **40** دن میں مکمل شفاء حاصل ہوگی۔

**عمل نمبر2:** جن لوگوں کو جسمانی اور ذہنی کمزوری ہو اور احساس کمتری میں مبتلا ہوں وہ سورۃ ہودؑ کی آیت نمبر **17** زعفران اور عنبر سے **21** پرچیوں پر لکھیں۔ ایک پرچی کا تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھیں اور **20** پرچیوں کا روزانہ صبح کے ٹائم پر ایک تعویذ پیا کریں۔

**عمل نمبر3:** جن لوگوں کی نظر کمزور ہو چکی ہو وہ سورۃ نور کی آیت نمبر **35** ایک تعویذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ گرہن کے دوران وہی آیت عرق گلاب، کھوپرا کے تیل اور بادام کے تیل پر دم کر کے سر پر رات کے وقت مالش کیا کریں اس عمل کی کل مدت **40** دن ہے۔ یہ تیل ان کے لئے آب حیات ہے۔

**عمل نمبر4:** جو لوگ جن کے جوڑوں میں درد ہو، کمر میں درد ہو، جسم کی کسی بھی ہڈی میں درد ہو تو وہ زیتون کا تیل لیکر گرہن کے دوران **92** مرتبہ درود ابراہیمی **92** مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کریں پھر رات کے وقت مالش کیا کریں۔

**عمل نمبر5:** جو لوگ دشمن کے سحر، جادو، آسیب، جنات، پری، چڑیل، ہمزاد، مؤکلات کی وجہ سے پریشان ہوں تو وہ **5** کاغذوں پر چار قل ایک بسم اللہ کیساتھ لکھ کر (یہ لکھنا گرہن کے دوران ہے) اس میں ایک تعویذ اپنے پاس رکھیں باقی چاروں تعویذیں گھر کے چاروں کونوں میں دفن کریں۔

**عمل نمبر6:** جو لوگ گرہن کے دوران سورۃ فاتحہ **121** مرتبہ پڑھیں تو وہ ایک سال کیلئے سورۃ فاتحہ کا عامل ہوگا پھر روزانہ **11** مرتبہ پڑھا کریں تاکہ عمل قابو میں رہے۔

**عمل نمبر7:** یہ گرہن شرف شمس کے بعد لگے گا۔ اگر اس دوران سورۃ شمس کو **92** مرتبہ پڑھیں تو ایک سال کیلئے سورۃ شمس کے عامل بن جائیں

گے۔ پھر روزانہ 7 مرتبہ پڑھا کریں تاکہ عمل قابو میں رہے۔

**عمل نمبر 8:** جن لوگوں کو تسخیر خلق، رجوع خلق کی ضرورت ہو تو وہ چاندی کی انگوٹھی بنوا کر اس پر حروف صوامت کے حروف لکھ کر مگر سارا کام گرہن کے دوران کرنا ہے۔ پھر اس انگوٹھی پر ایک مرتبہ سورۃ یوسفؑ پڑھ کر دم کریں یہ تسخیر خلق، رجوع خلق کی عظیم قوت ہے۔

**عمل نمبر 9:** جن لوگوں کو رزق کی تنگی ہو تو وہ سورۃ یٰسین شریف گرہن کے دوران گولڈن کاغذ پر زیر زبر پیش کیساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ پھر تین مرتبہ روزانہ سورۃ یٰسین پڑھیں مگر اس میں شرط یہ ہے کہ اسکی عربی لکھی جائے اسکا نقش نہ بنایا جائے تب تاثیر ہوگی۔ نقش میں یہ کام نہیں کرے گا۔

**عمل نمبر 10:** جن لوگوں کی فیکٹری وغیرہ ہو اور وہ جادو کے ذریعہ بند کی گئی ہو تو سورۃ عبس 5 کاغذوں پر لکھ لیں پھر گرہن کے دوران گیارہ مرتبہ سورۃ عبس پڑھ کر دم کریں۔ اس میں ایک تعویذ اپنے پاس رکھیں باقی چار تعویذ فیکٹری کے چاروں کونوں میں دفن کریں۔ اس عمل پر سحر غالب نہیں ہوتا۔ یہاں جنات اور مؤکلات اور ہمزاد بھی بے بس ہوتے ہیں۔

**عمل نمبر 11:** جن لوگوں کو ترقی عروج کی ضرورت ہو تو وہ اپنا نام معہ والدہ اول سورۃ ہودؑ کی آیت نمبر 21 کے اعداد نکال کر ان سب اعداد کو جمع کر کے ان کے حروف پیدا کریں۔ حروف کے آگے کلمہ ائیل لگا کر مؤکل پیدا کریں پھر اس کو چاندی کی انگوٹھی پر لکھیں۔ اس عمل کی برکت سے اللہ پاک ایسے اسباب بنائے گا کہ غنی ہو جائیں گے۔

**عمل نمبر 12:** جو لوگ دشمنوں سے تنگ آ چکے ہوں، پریشان حال ہوں وہ سورۃ ابراہیمؑ کی آیت نمبر 17 ایک لوح پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ خدائے پاک اجر دے گا۔

**عمل نمبر 13:** جن لوگوں کو لاعلاج امراض کی بیماریاں ہوں وہ اپنا نام معہ والدہ سورۃ حدید کی پہلی چار آیات میں امتزاج دیکر ایک الگ کاغذ پر لکھیں اور 40 پرچیوں پر زعفران، عنبر پر لکھیں۔ ایک تعویذ اپنے پاس رکھیں۔ باقی صبح کے ٹائم ایک ایک تعویذ پیا کریں۔ یہ سارے اعمال گرہن کے دوران کرنے ہیں۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ خداوند کریم آپ لوگوں کو کامیاب کریں اور دن دوگنی رات چوگنی ترقی دیں۔

## حروفِ نورانی

اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد مصطفیٰ سید الانبیاء ﷺ پر قرآن مقدس، نبی داؤد علیہ السلام پر زبور، نبی موسیٰ علیہ السلام پر تورات، نبی عیسیٰ علیہ السلام پر انجیل نازل کی۔ تورات 22 حروف پر مشتمل تھی جو یہ ہیں۔

ا۔ب۔ج۔د۔ہ۔و۔ز۔ح۔ط۔ی۔ک۔ل۔م۔ن۔س
ع۔ف۔ص۔ق۔ر۔ش۔ت

توریت یا تورات عبرانی زبان میں تھی۔ قدیم عرب دانشور حکیم ابن مرّہ کو اللہ تعالیٰ نے 8 بیٹے عطا فرمائے اس نے ان بیٹوں کے نام ترتیب وار یوں رکھے۔

| | | معانی |
|---|---|---|
| (1) **ابجد** | اب ج د | آغاز کیا |
| (2) **ھوز** | ھ وز | مجھے ملا |
| (3) **حطی** | ح ط ی | میں واقف ہوا |
| (4) **کلمن** | ک ل م ن | سخن گو ہوا |
| (5) **سعفص** | س ع ف ص | اس نے کہا |
| (6) **قرشت** | ق ر ش ت | ترتیب دیا |
| (7) **ثخذ** | ث خ ذ | نگاہ کی |
| (8) **ضظغ** | ض ظ غ | تو مکمل ہوا |

انہی 28 حروف کا مجموعہ، مکمل و مقدس قرآن پاک ہے۔ قرآن پاک کی کچھ خاص سورتوں کا آغاز اللہ تعالیٰ نے حروف سے کیا جیسے:

الٓمٓ۔ صٓ۔ نٓ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ یٰسٓ

ان حروف کے معنی آج تک کوئی نہیں جان سکا۔ ان حروف کے معنی کا علم صرف محمدؐ و آل محمدؐ راسخون فی العلم کو ہے۔ ان کو حروف مقطعات کہتے ہیں اور یہی حروف ''حروفِ نورانی'' ہی ہیں۔ قرآن مقدس میں جہاں جہاں جس قدر یہ حروف نورانی موجود ہیں ان کو اکٹھا کرنے کے بعد بار بار آنے والے حروف کو اگر کاٹا جائے تو خالص چودہ نورانی حروف حاصل ہوتے ہیں جو یہ ہیں۔

ا ہ ح ط ی ک ل م ن س ع ص ق ر

ان بکھرے ہوئے چودہ حروف نورانی کو ملا جلا کر اگر ناطق کریں تو اس کائنات میں صرف یہی ایک فقرہ بنتا ہے۔

صراط علی حق نمسکہ

**ترجمہ:** راستہ علیؑ والا حق ہے جس کو ہم نے پکڑا ہوا ہے۔

اسی لئے تو کسی اہل ذوق شاعر نے فارسی میں کہا تھا:

نوشتہ بر ر جنت بخط سبز جلی

شفیع روز قیامت محمدؐ است و علیؑ

**ترجمہ:** دروازہ جنت پر صاف صاف سبز رنگ میں لکھا ہوا ہے کہ قیامت کے دن صرف اور صرف محمد مصطفی ﷺ اور علی مرتضیٰ ہماری بخشش کی شفاعت فرمائیں گے۔ جو بارگاہِ ربانی میں ضرور قبول ہوگی۔

جو شخص نو چندی جمعرات (چاند کی 4 تا 10 جو جمعرات آئے) سے حروف نورانی کے مجموعہ صراط علیؑ حق نمسکہ کو 315 بار یومیہ 40 شب تک بعد نماز عشاء خاموش مقام پر ورد کریگا کئی اسرار الٰہی اس پر عیاں ہونگے۔ جس حاجت کیلئے پڑھے گا پوری ہوگی۔ نیز حروف نورانی کی زکات بھی ادا ہو جائیگی۔ پھر جس مقصد کیلئے چاہے 40 شب کسی سائل سے عمل کرائے بعد تکمیل زکات 14 بار روزانہ تا حیات ورد رکھنا ہوگا۔

## حروفِ صوامت برائے عقود اور امراض

حروف صوامت کو عقود کے لیے کافی برسوں سے استعمال کیا جاتا رہا ہے لیکن اس ناچیز نے ان حروف سے کافی لاعلاج امراض کی بندش کے اعمال پیش کئے جب کہ تمام علماء جفر اور عاملین سے عقد القدم، عقد اللسان، عقد النکاح اور عقد النوم اور عقد الزناء جیسے اعمال تیار کرتے ہیں اور اُس کے لیے سب سے پہلے حروف صوامت کی زکوٰۃ ادا کی جاتی ہے تاکہ دوران گرہن تیار کئے گئے عمل موثر ثابت ہوسکیں۔ اسی سلسلہ کی کڑی میں ماہ ستمبر کے گرہنوں کے لیے ایک آزمودہ سراج التاثیر اور مجرب عمل حاضر خدمت ہے۔ اس عمل کے لیے گرہن سے چند منٹ پہلے 2 رکعت نماز کسوف و خسوف ادا کریں۔ کلمہ طیبہ کی بسط حرفی کریں۔ کیونکہ کلمہ طیبہ خالصاً حروف صوامت پر مبنی ہے۔

لا اِلٰہ اِلا اللہ محمد ﷺ رسول اللہ

ل اال ہ ال اال ل ہ م ح م د ر س و ل ال ل ہ

**تلخیص:** ل ا ہ م ح د ر س و

**اعداد کی تعداد:** 354 (جبکہ مکمل حروف صوامت کی تعداد 543 ہے)

## فراوانی رزق اور مراتب علیٰ چھٹکارہ تنگدستی

فراوانی رزق اور غلبہ دشمن دفع تنگدستی، اسرار غیبی کیلئے، عزت و مال تحفظ اور مقام کو مقدم رکھنے میں انتہائی سریع التاثیر عمل۔ اگر تنگدستی کے باعث حقیقر و بے اعتبار ہو صرف مرتبہ ہر نماز کے بعد لا الہ الا اللہ الواسع ورد کر کے نقش پر دم کریں اگر بدنصیبی پیچھا نہیں چھوڑتی کبھی بانڈ یا انعام نہیں اٹھایا یا نصیب آوری نہ ہوئی ہو جن کی شادی نہ ہو رہی ہو اور رشتوں کے تمام دروازے بند ہو چکے ہوں رزق آتے ہی غائب ہو جاتا ہو۔ برکت نہ ہو۔ موت کا ڈر ہو ہر طرف اندھیرا اندھیر ہو۔ وہ حضرات جو ساری عمر ناکامیوں کا منہ دیکھ چکے ہوں کبھی بھی کامیابی نصیب نہ ہوئی ہو وہ اس انمول تحفہ کو ایک بار ضرور کر کے دیکھیں پھر تماشہ قدرت دیکھیں اللہ تعالیٰ کے نزدیک آپ کس طرح عزیز ہوتے ہیں۔ تحفظ جان و مال اور وہ حضرات جو اپنے اوپر بدنصیبی کا لیبل لگوا چکے ہیں وہ اس عمل کو با اجازت طریقہ سے خالص مشک و زعفران سے لکھ کر اس پر درج بالا آیت 333 مرتبہ ہر نماز کے بعد ورد کر کے دم کریں اور اس نقش کو بحفاظت اپنے پاس رکھیں دنیا کے خوش نصیب آپ ہونگے آزمائش شرط ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

یا رصبائیل بحق لا الہ الا اللہ الواسع

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۲ | ۱۱۳ | ۱۰۸ |
| ۱۰۷ | ۱۱۱ | ۱۱۵ |
| ۱۱۴ | ۱۰۹ | ۱۱۰ |

یا میکائیل

## چال نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |





جولائی 2018ء

# اعمالِ گرہن
# اَلَمْ تَرَ کَیْفَ بمعہ مؤکل
## برائے عداوت وتباہی

از تحریر: محمد مصدق قریشی، ایبٹ آباد

اگر کوئی شخص کسی دشمن سے سخت تنگ و اور جان کا خطرہ ہو۔ اور اس کا اس دشمن پر چارہ نہ چل سکتا ہو۔ تو وہ آدمی یہ عمل کر سکتا ہے۔ ورنہ کسی کو ناجائز ہلاک اور تباہ کرنے والا خود اس چیز میں تباہ و ہلاک ہو جائے گا۔

سب سے پہلے مظلوم شخص آٹے کا بت اپنے دشمن کی شکل کا بنا لیوے۔ اور دل میں یہ تصور رہے کہ یہ میرا دشمن ہے۔ پھر اس بت کو چھاتی پر دشمن کا نام معہ اس کی والدہ لکھے اس طرح ایک آٹے کا ہاتھی بناؤ اور ہاتھی بننے کے بعد دشمن کے بت کو ہاتھی کے آگے اس طرح کھڑا کرے کہ ہاتھی کے دانت اور سونڈ دشمن کے سینہ پر آوے اور طالب اپنا منہ مشرق کی طرف کرے اور پیٹھ مغرب کی طرف آئے اور باوضو ہو کر ننگا سر اور ایک لنگوٹی باندھ کر بیٹھ جاوے اور سورۃ الفیل بمعہ مؤکل (150) مرتبہ پڑھے اور ہر مرتبہ اوپر اس بت اور ہاتھی پر دم کرے اور دلی ارادہ ایسا کرے کہ فلاں بن فلاں ہلاک و تباہ بہت جلد ہو جائے یہ عمل کسی بھی جمعہ کو 12 بجے دوپہر شروع کرے ایک ہفتے کا عمل ہے انشاء اللہ اپنے ارادہ میں کامیاب ہوگا۔ ناحق کرنے والا اور کسی کو ناجائز تنگ کرنے والا خود عتاب الٰہی کا شکار ہوگا۔ کرنے سے پہلے خود اچھی طرح سوچ سمجھ لے۔ عمل یہ ہے۔

اَلَمْ تَرَ کَیْفَ **بمعہ مؤکل**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلَمْ تَرَ کَیْفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصْحَابِ الْفِیْلِ یا حنان یا بدوح یا جبرائیل یا جبرائیل یا صحب الفیل یا حنان یا تنکفیل الم یجعل کیدھم فیل تضلیل یا خالق یا میکائیل و ارسل علیھم طیرا ابائیل یا شاھد یا ھمرائیل ترحیھم بحجارۃ فارسل علیھم طیراً ابابیل۔

### عمل برائے حُب

اس طرح سورۃ الفیل بمعہ مؤکل کو ایک محبت کے واسطے عمل ہے اسی طرح اپنے محبوب کا ایک بت آٹے کا بناؤ۔ اور اسکی صورت دل میں بنائے۔ اور صرف اس کا ہی خیال کرے اور یہ دل میں خیال رہے کہ فلاں بن فلاں علیٰ حُب فلاں بے قرار ہو جائے اور جلد میرے پاس حاضر ہووئے۔ اس طرح محبوب کے دل میں شدید پیدا ہو جائے گی۔ جب تک اپنے مطلوب کے پاس نہ پہنچ جائے گا اسے ہرگز صبر نہ آئیگا۔ عمل اس طرح ہے:۔

نوچندی (نئے چاند کی پہلی جمعرات) جمعرات کو عمل 12 بجے دوپہر کسی مسجد کے کونے میں بیٹھ کر کرے سامنے محبوب کا بت جو آٹے کا بنا ہو پڑا ہوا اس کے سینہ پر نام طالب بمعہ والدہ لکھا ہو اور عمل (150) مرتبہ بمعہ مؤکل پڑھنا ہے تصور محبوب کا ہی رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر محبوب آپ کے قدموں میں ہوگا۔ غلط استعمال کرنے والا خود ذمہ دار ہوگا صرف جائز اور نیک مقاصد میں استعمال کریں۔

کمالاتِ جفر (چاند گرہن)

# برائیوں، نشہ، طلاق، لڑائی جھگڑے سے بچاؤ ولوح فتحنامہ

یہ عمل قارئین کیلئے حکیم سرفراز احمد زاہد صاحب (مرحوم) کی کتاب سے لیا گیا ہے۔ فیضیاب ہونے والے احباب اُن کیلئے فاتحہ خوانی ضرور کریں۔

اس کی زکات 40 دن کی ہے مگر گرہن کے وقت پانی کے پاس 41 دفعہ آپ اس کو پڑھ لیں۔ جب اس کی تعداد پوری کر لیں تو نیاز دیں یہ ختم پنجتن پاک اور فاتحہ حضور سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی اور بابا جیون شاہ سرکار رحمۃ اللہ علیہ کی دلوانی ضروری ہے۔ اس کی برکت سے فیضان جاری ہو جائے گا۔ میں تو اس دوران لوح تسخیر کی زکوٰۃ ادا کرتا ہوں اور اسے طاقتور کرتا ہوں۔ اس موقع کی مناسبت سے جفری عمل کے ساتھ ایک عمل حب و بغض بھی لکھ رہا ہوں۔ اس کی چاند گرہن کے وقت زکات ادا کر لیں۔ انشاء اللہ ساری زندگی کام دے گا۔ پہلا عمل درج کر رہا ہوں۔ یہ عمل سورۃ الفیل سے متعلقہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥ اَجِبْ دَعْوَدِیْ یَا اَمُعَا کِیْلُ بستم خواب و خود فلاں بن فلاں علیٰ حُبْ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ یَا جِبْرَائِیلُ بستم دو چشم فلاں بن فلاں عَلٰی حُبْ فلاں بن فلاں۔ فَعَلَ رَبُّكَ یَا شَمْسَائِیلُ بستم دو گوش فلاں بن فلاں علی حُبّ فلاں بن فلاں۔ بِاَصْحَابِ الْفِیْلِ یَا کلکائِیلُ بستم زبان فلاں بن فلاں علیٰ حُبْ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَهُمْ یَالُومائِیلُ بستم بینی فلاں بن فلاں عَلٰی حُبْ فلاں بن فلاں۔ فِیْ تَضْلِیْلٍ یَا میکائیلُ بستم ھفت اندام فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں۔ وَ اَرْسَلَ عَلَیْهِمْ یَا اسرافیل بستم دھن فلاں بن فلاں علیٰ حُب فلاں بن فلاں۔ طَیْرًا اَبَابِیْلَ یَا تَرْتَائِیلُ بستم گلو فلاں بن فلاں علیٰ حُب فلاں بن فلاں۔ تَرْمِیْهِمْ بِحِجَارَةٍ یَا عَزْرَائِیْلُ بستم سینه فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں۔ یَا بدوح مِنْ سِجِّیْلٍ یَا کَشْفَائِیلُ بستم قلب فلاں بن فلاں عَلٰی حُب فلاں بن فلاں۔ فَجَعَلَهُمْ یَا اَجْمَائِیلُ بستم شکم فلاں بن فلاں عَلٰی حُبْ فلاں بن فلاں کَعَصْفٍ مَا کُوْل یا تنکافِیْلُ بستم ناف و دُبر فلاں بن فلاں علی حُب فلاں بن فلاں۔ سَامِعًا مُطِعًا حَافِظًا اَجِبْ بِحَقِّ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ یَارَبَّ الْعَالِمِیْنَ٥

**طریقہ زکات یہ ھے:** باموکل سورۃ فیل گرہن کے وقت 150 بار پڑھ لیں۔ یہ زکات اصغر ادا ہو جائے گی۔ کسی بھی میٹھی چیز پر دم کریں اور مطلوب کو کھلا دیں، محبت میں بے قرار ہوگا۔ میاں بیوی کی محبت کے لیے ماں باپ، بہن بھائیوں میں محبت پیدا کرنے کے لیے۔ دوسرا طریقہ ہے کہ سرخ شکر پر 19 بار پڑھ کر چیونٹیوں کو ڈالیں۔ 21 دن تک تو مطلوب کا دل محبت میں اس طرح بے قرار ہوگا، جیسے اس کے دل کو کوئی چیز کاٹ رہی ہے۔ اسی طرح سورۃ الحمد شریف کی زکات زبان بندی برائے محبت ادا کر سکتے ہیں۔ یہ عمل پچھلی بار دے چکا ہوں۔ جفری عمل یہ ہے کہ سورۃ والشمس کے اعداد قمری لیں۔ اسکے حروف بنائیں، اگر تین حروف بنیں تو پہلے حرف سے آئیل لگا کر موکل بنالیں۔ دوسرے حرف سے یوش لگا کر جن اور تیسرے حرف سے طیش لگا کر اعوان لگائیں۔ اپنے نام کے اعداد لے کر ان سے اسی طرح حروف ثلاثہ بنائیں اور موکل جن اور اعوان بنائیں۔ اب ایک مثلثی آتشی اسی طرح پیدا کریں کہ سورۃ شمس کے قمری حروف سے پیدا کردہ موکل جن دوم اور سوم میں لکھیں۔ دوسرے تین خانوں میں اپنے نام کے تینوں موکل لکھیں۔ باقی تیسرے خانوں میں اپنے اور سورۃ کے اعداد آپس میں جمع کر کے موکل بنا کر لکھیں۔ عمل سے قبل غسل کریں۔ صندل سرخ کا بخور سلگائیں اور نقش پُر کر کے انگشتری میں نگینہ کے نیچے رکھ دیں۔ دوسرے دن چاند کی جو تاریخ ہو، اُتنی بار سورۃ شمس پڑھیں اور انگوٹھی پر دم کریں اور روزانہ ایک کا اضافہ کر کے 21 روز تک دم کریں۔ پڑھتے وقت ساعت قمر کا ہوگا۔ انشاء اللہ ترقی ملازمت، وسعت رزق اور تسخیر خلق ہوگی اور بھی بہت سے فوائد ہیں، جو بعد استعمال معلوم ہوں گے۔

# ثاقب ارسل جفر

از تحریر: حکیم منیر احمد میرانی قمبر (لاڑکانہ)

# چاند گرہن اور سورج گرہن لوح زبان بندی

قارئین کرام! آپ کی خدمت میں چاند گرہن اور سورج گرہن میں زکوٰۃ ادا کریں اور پھر عمل کی روحانی طاقت دیکھیں۔ اگر کسی ظالم، چغل خور، بے گناہ تنگ کرتا ہے یا کوئی نقصان دینے کا منصوبہ بنا رہا ہے تو اس کی زبان بندی کا کام اس وقت کرتے ہیں۔ جب کوئی شخص خلاف کام کرتا ہو یا خلاف چلتا ہو یا برا بھلا کہتا ہے یا برائی کرتا ہے یا آفیسر خلاف چلتا ہو تو اس آفیسر کی بولتی بند کریں یا میاں بیوی میں کوئی بدزبانی ہوتی ہو یا تو تو میں میں کرتا ہو تو یہ عمل کریں۔ آسان عمل پر تاثیر تیر بہدف ہے۔ اسم پاک "یا والی" کی دوران چاند گرہن یا سورج گرہن میں پہلے اس اسم پاک یا والی کی زکوٰۃ ادا کریں، جو بالکل آسان ہے۔ اس زکوٰۃ صغیر ادا کرنے سے آپ ایک سال تک عامل ہیں، آرام سے دشمن یا آفیسروں کی زبان بندی کر سکتے ہیں۔ سورج گرہن کی ابتداء 20 مارچ 12 بجکر 54 منٹ، مکمل گرہن 14 بجکر 36 منٹ، خاتمہ گرہن 15 بجکر 16 منٹ پر ہوگا۔ مزید معلومات کے لیے زنجانی جنتری کا مطالعہ کریں۔ اسم یا والی کا مثلث 47 الواح آتشی، 47 الواح بادی، 47 الواح آبی اور 47 الواح خاکی عین وقت گرہن میں تیار کریں۔ پاک صاف کاغذ اور پاک سیاہی سے آتشی الواح کو جلائیں۔ بادی الواح کو پیپل کے درخت میں باندھیں، آبی الواح کو جاری آب میں بہا دیں، خاکی الواح کو پاک زمین میں دفن کریں اور نماز آیات چاند یا سورج گرہن پڑھیں، پھر اسی مصلہ پر 2209 مرتبہ اسم یا والی پڑھیں۔ اب آپ عامل ہو گئے۔

ایک سال کے لیے عمل کو جاری رکھنے کے لیے 47 مرتبہ نماز عشاء کے بعد پڑھیں، اب کسی کی زبان بند کرنی ہو تو 4 الواح تیار کریں۔ ساعت عطارد میں ایک کو قبر میں دفن کریں، ایک وزن کے نیچے رکھیں، ایک کو دشمن کی گزرگاہ میں دفن کریں، ایک کو راست بازو میں باندھو اور سکون حاصل کرو۔ اس عمل کی اجازت مجھ سے لو یا سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب سے حاصل کرو۔ بغیر اجازت کے جو بھی عمل کرے گا وہ نقصان اُٹھائے گا اور خود ذمہ دار ہوگا۔

ترتیب الواح زکوٰۃ میں استعمال کریں۔

**۷۸۶ چال آتشی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۱ | ۱۹ |
| ۱۸ | ۱۶ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۲۰ | ۱۵ |

**۷۸۶ چال بادی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۸ | ۱۷ |
| ۲۰ | ۱۶ | ۱۱ |
| ۱۵ | ۱۳ | ۱۹ |

**۷۸۶ چال آبی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۲ |
| ۱۹ | ۱۳ | ۱۵ |

**۷۸۶ چال خاکی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

یہ لوح زبان بندی کے کام میں استعمال کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا والی یا جبرائیلؑ یا والی

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

یا والی یا میکائیلؑ یا والی

کھیعص اسرافیل

حمعسق عزرائیل




انتخاب: سید منصور علی زنجانی

# بارہ بروج میں چاند گرہن کے اثرات

سورج گرہن کی طرح چاند گرہن کے اثرات بد سے ارضی حالات اور انسانی زندگی متاثر ہوتی ہے اس کے اثرات کا آغاز اور خاتمہ چاند گرہن کے تعین مدت آغاز و اختتام سے کیا جاتا ہے۔ اس طرح چاند گرہن کے وقفے کا تعین کر کے آپ سیاسی پیش گوئیاں با آسانی کر سکیں گے۔ اس کے علاوہ دیکھنا ہوتا ہے کہ چاند گرہن کس برج میں کس درجے پر لگے گا۔ ہر برج کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ صفر درجہ سے 10 درجہ تک پہلا دریجان 10 درجہ سے 20 درجہ تک دوسرا دریجان 10 اور 20 درجہ سے 30 درجہ تک تیسرا دریجان شمار کیا جاتا ہے، پیدائشی زائچوں اور وقتی زائچوں میں نوانشے کے بعد دریجان سے احکامات مستند شمار کئے جاتے ہیں۔

پہلے دریجان کا حاکم اسی برج کا حاکم سیارہ شمار ہوگا دوسرے دریجان کا حاکم پانچویں گھر کا ستارہ اور تیسرے دریجان کا حاکم نویں گھر کا ستارہ حاکم شمار ہوگا۔ مثلاً برج حمل میں پہلے دس درجات پر پہلے دریجان کا حاکم طالع کا مالک یعنی حمل کا مریخ ہوگا۔ اگر 10 تا 20 درجہ کوئی ستارہ ہوگا تو پانچویں گھر یعنی اسد کا حاکم سورج دوسرے دریجان کا حاکم ہوگا اس طرح تیسرے دریجان کے لئے نویں گھر یعنی قوس کا حاکم مشتری اس کا حاکم شمار ہوگا۔ اس طرح ہر برج کے دریجان کے حاکم کو بھی پیش گوئیوں میں پیش نظر رکھنا ضروری ہوتا ہے، اگر کسی برج میں دریجان کا حاکم نحس ہو اور چاند گرہن یا سورج گرہن اپنی درجات پر ہو رہا ہو تو اثرات بد کے احکام سو فیصد سے زائد شمار کر سکتے ہیں۔ نیچے صرف چاند گرہن کے بارہ برج میں تینوں دریجات کے بارے میں احکامات رقم کئے گئے ہیں۔

## برج حمل

**پہلا دریجان:۔** چاند گرہن اگر برج حمل کے پہلے دریجان پر لگے تو اس کے ساتھ اس ملک کے عوام میں بیماریاں، بخار، آتشزدگی، جنگل میں آگ لگنا اور موسمی حالات میں تبدیلی، خشک ہوا اور لوگوں میں بے چینی اور اضطراب پھیل جاتا ہے۔

**دوسرا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن سے اس ملک کے عوام میں امراض اور بیماریاں وبا کی صورت اختیار کر لیتی ہیں۔ ملکی حالات غیر تسلی بخش ہو جاتے ہیں۔ چھوٹے مال مویشیوں میں امراض اور اموات واقع ہوتی ہیں موسمی تغیرات سے ہر شے متاثر ہوتی ہے۔

**تیسرا دریجان:۔** چاند گرہن یہاں واقع ہو تو شرح پیدائش میں اسقاط حمل بڑھ جائے، خواتین کے لئے خطرات اور تکالیف بڑھ جائیں یہ درجات خواتین خصوصی طور پر حاملہ کے لئے ضرر رساں ہوتے ہیں۔ مردہ بچے یا معذور بچے پیدا ہوتے ہیں۔

## برج ثور

**پہلا دریجان:۔** چاند گرہن برج ثور کے پہلے دریجان پر پڑے تو اس سے ہر قسم کے حیوانوں اور مال مویشیوں میں متعدی امراض پھیلنے سے اموات واقع ہوں زمین کی اندرونی تہہ میں چٹانوں کی توڑ پھوڑ سے زلزلے بھونچال یا جھٹکے کے امکانات واضح ہوں، کان کنی میں حادثے اور نقصانات واقع ہوں۔

**دوسرا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات سے ملک کی ملکہ کی موت، بادشاہ یا صدر کی بیماری، غلہ و اجناس کی قلت، زمینی کاشت میں موسمی تغیرات سے خرابی، بیجوں، اور بارش کی قلت سے خشک سالی او قحط اور اراضی کے بنجر ہو جانے کے واقعات پیش آئیں۔ زمین کے اندرونی چٹانوں کی توڑ پھوڑ سے زلزلے، آتش فشانی، جھٹکے اور کان کنی مقں نقصانات واقع ہوں۔

**تیسرا دریجان:۔** چاند گرہن یہاں واقع ہو تو اس کے بد اثرات کی وجہ

سے زمین پر رینگنے والی حشرات اور سانپوں کی بڑے پیمانے پر اموات اور تباہی کان کنی میں کانوں کے گرنے اور گیس کے باعث اموات، موسم کی خرابی اور متعدی امراض عام ہوں۔

## برج جوزا

**پہلا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن سے پڑوسی ممالک کی طرف سے دھمکیاں، خطرات حملہ، چڑھائی، لوٹ مار، جھڑپیں اور قبضہ کے اثرات بد رونما ہوں۔ ذرائع مواصلات میں خرابی۔ ریڈیو، ٹی وی کی نشریات میں رکاوٹ اور خرابی، ریل، ہوائی جہاز یا ٹرانسپورٹ میں حادثے اور ایکسڈنٹ اموات میں واقع ہوں۔

**دوسرا دریجان:۔** چاند گرہن ان درجات پر پڑنے سے اچانک فوجی نقل وحرکت میں اضافہ، پرائیویٹ اور عوامی اداروں کی طرف سے اپنے مطالبات کے لئے اصرار اور ہڑتالیں، ہنگاموں کے امکانات مواصلات سے متعلقہ امور میں خرابی اور بھاری نقصانات ہوں۔

**تیسرا دریجان:۔** چاند گرہن کا ان درجات پر واقع ہونے سے ملک کی معروف مشہور اور نامور شخصیات کی اموات واقع ہوں۔ عوام قومی صدمے اور سانحہ سے دوچار ہوں، ہوائی حادثے کی وجہ سے اموات اور نقصانات ہوں۔ موسمی تغیرات سے کاشت کاری پر مضر اثرات۔

## برج سرطان

**پہلا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن پڑنے سے جنگ حملے، جھڑپیں، حملہ کے لئے ابھارنا اور سرحدوں پر ہلچل پیدا کرنا، سرحدوں پر نقل وحرکت بھاری پیمانے پر فوجی مشقیں، جھڑپوں سے اِکا دُکا اموات واقع ہوں۔

**دوسرا دریجان:۔** چاند گرہن کے ان درجات پر واقع ہونے سے عوام پر ٹیکس کا بوجھ گراں گزرے، کالا دھن، استحصال خراج، اور غیر ضروری ٹیکسوں کی وجہ سے عوام میں بے چینی اور اضطراب پھیلے، حزب اختلاف کی جماعتیں حکومت کے خلاف مؤثر آواز اٹھائیں حکومت کی پوزیشن کمزور ہو۔

**تیسرا دریجان:۔** چاند گرہن یہاں پڑے تو صنف نازک کی اموات واقع ہوں۔ اچانک تباہیاں، عوام کی زبوں حالی، اشیائے خوردنی کی مصنوعی قلت اور گرانی، گرانی کی لہر، عورتوں کے امراض، حکومت کے خلاف تحریک، بغاوت، مڈٹرم الیکشن سرکاری پارٹی کی الیکشن میں شکست واقع ہو، سیلاب، طغیانی، موسمی حالات میں تغیرات، فصلوں کی کاشت پر برے اثرات رونما ہوں۔

## برج اسد

**پہلا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کی وجہ سے اس ملک کے بادشاہ صدر یا حکمران کی حالت میں اچانک تبدیلی، کمزوری، غیر مستقل مزاجی یا علالت کے سبب خاص واقعہ رونما ہوں۔ ایک نامور اور اہم شخصیت کی موت واقع ہو۔ تفریحات اور کھیلوں کے میدان میں شکست اور ٹیموں میں اہم تبدیلی، کھلاڑیوں میں بے چینی واضطراب، فلم تھیٹر، ٹی وی اور آرٹ سے فنون سے متعلق افراد میں بے اطمینانی، بے چینی، بے سکونی، تفریحی اداروں میں تبدیلیاں، فلم اور ڈرامہ کی غیر مقبولیت اور نقصانات ہوں۔

**دوسرا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات سے بادشاہ، صدر یا حاکم کا غیر ملکی دورہ یا بیرونی سفر، چیزوں میں تفسیر و بدل، تفریحات اور کھلاڑیوں میں اہم تبدیلیاں، نئے قوانین کا نفاذ، ڈرامہ اور فلموں کی ریلز، جوا سٹہ، لاٹری اور شیئر میں نقصانات واقع ہوں۔

**تیسرا دریجان:۔** حکومت کے خلاف بغاوت، عوام کا حکومت کے خلاف تحریک چلانا اور جذبات ابھارنا۔ آرمی اور دماغ کے اداروں میں باغیانہ کارروائی تعلیمی اداروں میں طلباء اساتذہ کی بے چینی واضطراب حکومت میں غیر معمولی نوعیت کی تبدیلیاں رونما ہوں۔

## برج سنبلہ

**پہلا دریجان:۔** چاند گرہن ان درجات پر واقع ہونے سے بادشاہ، صدر یا حکمران کی بیماری، علالت، کمزوری یا تبدیلی بڑے آدمی کی موت عوام کی صحت عامہ کے اداروں پر عدم اعتماد متعدی امراض، موسمی تغیرات کی وجہ سے نقصانات آندھی طوفان یا دو باراں رونما ہو۔

**دوسرا دریجان:۔** حکومت کے ایوان بالا اور مقننہ کے اداروں میں غیر معمولی اچانک تبدیلی اور نقصان، تحریری امور سے متعلق افراد کو نقصانات، اخباری صنعت، تنقید کا نشانہ ہے۔ پریس پر پابندیاں، متعدی امراض، خرابی

موسم سے کاشتکاری میں نقصان۔

**تیسرا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات کی وجہ سے عوام کی وجہ سے عوام کی صحت متاثر ہو متعدی امراض بیماریاں، نزلہ زکام بخاری اور موسم میں تغیر و بدل سے زمین کاشت کاری متاثر ہو۔ کپڑے کی صنعت میں نقصانات اور بندش، مزدوری میں بے چینی ہو۔

## برج میزان

**پہلا دریجان:۔** برج میزان کے ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات سے اس ملک کے موسمی حالات میں شدت، تندی و تیزی، بارش، طوفان باد و باراں ژالہ باری، ہوائی حادثے زلزلے، بھونچال، بڑے پیمانے پر پرندوں میں اموات اور بیماریاں، عوام میں حکومت کے خلاف اشتعال انگیزی اور اعتراضات ہوں۔

**دوسرا دریجان:۔** ان درجات کے چاند گرہن سے ہر ذی حس کو نقصان کا احتمال رہے۔ پڑوسی ممالک کی طرف سے جنگ، دھمکیاں، جھڑپیں، سرکاری پارٹی کی مقبولیت میں کمی، خارجہ پالیسی پر اعتراضات اور ملکی سرحدوں پر خطرات منڈلاتے رہیں۔

**تیسرا دریجان:۔** چاند گرہن یہاں واقع ہونے سے ملک کے معروف نامور افراد کو دھمکیاں، اغوا، مار پیٹ و تشدد اور اموات واقع ہوں، چوری، ڈکیتی، اغواء اور جنسی جرائم میں اضافہ، مذہبی، فرقہ وارانہ فسادات اور لسانی فسادات و تشدد رونما ہوں۔

## برج عقرب

**پہلا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن سے اس ملک میں سخت طوفانی، آندھی، باد و باراں، گرج چمک، سیلاب، جھٹکے، بھونچال، اور زلزلے کا شگوف لیا جاتا ہے طوفانی بارشوں کے ساتھ گرج چمک سے فصلوں اور پھلوں کے باغات متاثر ہوں۔ دریاؤں میں طغیانی اور عوام الناس کو نقصان اُٹھانا پڑیں۔

**دوسرا دریجان:۔** چاند گرہن کے ان درجات پر ہونے سے زمینی میوہ جات اور پھلوں کا رس خشک ہو جائے نباتات علاوہ حیوانات اور انسانوں میں متعدی امراض، بیماریاں و بائی امراض پھیلنے کا اندیشہ رہے۔ خواتین کے متعلق جرائم بڑھیں گے۔

**تیسرا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات دوسرے دریجان کی مانند واقع ہوں او اس کے علاوہ شدید نوعیت کی بیماریاں، صدمات، حادثے، ایکسڈنٹ، بلندیوں سے گرنا، لڑائی جھگڑے فسادات اور قتل کے واقعات رونما ہوں۔

## برج قوس

**پہلا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات سے اس ملک میں چوری، اغواء ڈکیتی، قتل، تشدد، مار پیٹ اور لوٹمار کے واقعات بڑھ جائیں۔ جرائم کی شرح میں اضافہ اور جنسی جرائم کی وجہ سے خواتین میں اموات اور نقصان ہو۔ غیر ملکی امیگریشن لاء میں تبدیلی لاقانونیت بے انصافی کے واقعات عام ہوں۔

**دوسرا دریجان:۔** ان درجات پر بھی چاند گرہن کے نحس اثرات کی وجہ سے بیرونی ممالک سے متعلق افراد اور اداروں کو نقصانات پہنچے، غیر ملکی سفر کے قوانین میں تبدیلی، کھلاڑیوں میں بے چینی و اضطراب، مال مویشی خصوصاً گھوڑوں اور سواری کے جانوروں میں بیماریاں اور اموات واقع ہوں۔ آتشزدگی کے واقعات، جرائم میں اضافہ ہو۔

**تیسرا دریجان:۔** چاند گرہن کا ان درجات پر پڑنے سے امراض پھیلتے اور بنی نوع انسان کے لئے عظیم تباہی اور نقصانات ہوں گے۔ جنسی جرائم کی شرح میں اضافہ، آتشزدگی، خشک سالی قحط، ریس جواء دور بانڈ، بیشتر مارکیٹ میں زبردست اُتار چڑھاؤ، ذرائع مواصلات، قانون سازی کے ادارے، امیگریشن لاء میں بڑی نوعیت کی تبدیلیاں رونما ہوں۔

## برج جدی

**پہلا دریجان:۔** حکومت اور سرکاری پارٹی، حکمران، الیکشن میں نقصان، غیر معمولی تبدیلی، مارشل لاء کا نفاذ، حکومت کے خلاف سازش عوام میں سازشوں کا جال، ملک کی معروف تحقیقات کی موت پر ماتم، گریہ و آہ و زاری، حکومت کے خلاف حزب اختلاف کی کامیابی کے شگوف پھٹے چاند گرہن کو ان درجات پر پرکھا جاتا ہے۔

**دوسرا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات سے ملک پر دشمنوں کی طرف سے حملہ، چڑھائی اور فوج کا جنگی قیدی بن جانا، فوج کا نقصان، فوج کی دشمن کے ہاتھوں ہلاکت ہزیمت اور دیدی بنا، اغوا، قتل، ڈکیتی، مار دھاڑ اور پر تشدد فسادات کا شگوف ہیں۔

**تیسرا دریجان:۔** چاند گرہن ان درجات پر واقع ہونے سے بادشاہ، صدر، حکمران کی موت، قومی سانحہ اور افسوس، بغاوت اور تختہ الٹنے کی سازش الیکشن میں حکمران جماعت کی ناکامی، حزب اختلاف کی ہر دلعزیزی اور مقبولیت میں اضافہ، وزارتوں میں ردو بدل رونما ہوں۔

## برج دلو

**پہلا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن سے اس ملک کے حکمران بادشاہ، صدر کی شدید بیماری، علالت اور موت بھی واقع ہوسکتی ہے۔ کابینہ میں تبدیلی، غیر ملکی امداد میں بندش رکاوٹ، دوست ممالک کے ساتھ غلط خارجہ پالیسی کے باعث خرابی ہو۔

**دوسرا دریجان:۔** چاند گرہن کے نحس اثرات سے موسمی حالات میں خرابی، فصلوں اور نباتات کے بیجوں کا نقصان شرح پیداوار میں کمی، طوفان بادو باراں، ژالہ باری سے سیلاب اور طغیانی ہو۔

**تیسرا دریجان:۔** ان درجات پر گرہن سے تمام اشیاء میں اچانک تبدیلی پیدا ہوتی ہے۔

## برج حوت

**پہلا دریجان:۔** ان درجات پر گرہن کے اثرات سے مذہبی علماء کی اموات سے غم اور رنج وافسوس اور مذہبی عقیدوں کے فسادات۔

**دوسرا دریجان:۔** چاند گرہن کی وجہ سے نامور روحانی مذہبی شخصیات کی وفات سے المناکی اور سوگوار فضا ہو پوشیدہ امراض اور وبائیں عام ہوں۔

**تیسرا دریجان:۔** ان درجات پر چاند گرہن کے اثرات سے اندھا دھند برائیاں، جرائم، ڈکیتی، سرقہ، زنا، سرقا، تشدد، حملے اور قتل ہوں، سمندری اور دریاؤں میں طغیانی سے نقصان، ماہی گیری اور نعمت ماہی میں مچھلیوں کی اموات سے نقصان پہنچے۔

## بقیہ — ملالہ یوسف زئی

جہاں تک چیف جسٹس صاحب کے زائچے کی بات ہے تو کمی وقت کی بنا پر ابھی فی الحال لکھ کر نہیں بھیج سکتا لیکن انشاء اللہ بعد میں بھیج دونگا۔ لیکن چیف جسٹس کا طالع سنبلہ رکھنا بالکل غلط ہے کیونکہ سنبلہ افراد ہمیشہ اپنے معاملات کو توجہ سے دیکھتے ہیں کیونکہ اندر کا خوف یعنی جاب جانے کا خوف بھلا یہ خوف ان کو کیسے اتنا بہادر بنا سکتا ہے۔ جیسے کہ سنبلہ کا سائن ہے کہ وہ اپنے آپ میں مگن رہتے یعنی سنبلہ عورتوں کو دیکھیں تو زیادہ تر بناؤ سنگھار میں مصروف رہتی ہیں یعنی وہ اپنے ہی کام کو بار بار دہرا رہی ہوتی ہیں۔ اسی طرح سنبلہ مرد بھی اپنے ہی کاموں کو ترجیح دیتا ہے۔ اگر سنبلہ افراد کا عطارد زائچے میں اچھا ہو تو یہ لوگ مارکیٹ کے اچھے کمیونیکیٹر ہوتے ہیں۔ یعنی سنبلہ افراد پہل کار نہیں ہوتے ہیں کیونکہ اس کے طالع کا مالک عطارد ہے اور عطارد انسان میں جلد بازی لاتا ہے اور یہ مستقل مزاج نہیں ہوتا ہے۔ اس لیئے چیف جسٹس کا زائچہ سنبلہ کے لحاظ سے غلط ہے کیونکہ ارتھی سائن یعنی خاکی برج وہ مادی معاملات کی طرف زیادہ توجہ رکھتے ہیں مثلاً پیسا تنخواہ وغیرہ۔ چیف جسٹس صاحب کا زائچہ طالع حوت کو سمجھا جاسکتا ہے کیونکہ جو واٹر سائن ہیں وہ زیادہ تر احساسات اور ڈویلپ کی طرف زیادہ توجہ رکھتے ہیں یعنی حوت کے مالک کی لائف کچھ کرنے کی طرف لگی رہتی ہے اور ایک بات یا کسی بات پر اڑ کر وہ پورا طریقہ کار تبدیل کر لیتے ہیں، جیسے کہ چیف صاحب نے کہا کہ میں نے سوچا کہ ایک عورت ساڑھے چار سو روپے کی خاطر خوار ہوتی پھر رہی ہے تو وہ لمحہ ان کی زندگی میں تبدیلی کا لمحہ تھا۔ حوت ایک آئیڈلیسٹک برج ہوتا ہے۔ یہ لوگ اپنے آپ کو کام کے لیئے وقف کر دیتے ہیں۔ یہ بڑے ہی دیکھ بھال وخیال رکھنے والے نرم مزاج لوگ ہوتے ہیں۔ کسی حد تک یہ جذباتی وحساس بھی ہوتے ہیں۔ یہ لوگ آرام کو پسند نہیں کرتے ہیں اور متحرک رہتے ہیں۔ جیسا کہ برج حوت کا نشان مچھلیوں کا نشان ہے یعنی مچھلی کبھی بھی نچلی نہیں بیٹھتی ہے۔ اگر حوتی افراد کے مشتری اور عطارد طاقت ور ہوں تو یہ بہت اچھے ایڈوائزر، وکیل اور جج یعنی بابا رحمتا ٹائپ بن سکتے ہیں۔ حوتی افراد کے دل میں موت ایک خوف ہوتا ہے جس کی وجہ سے وہ دنیا میں بڑے اچھے کام کر کے جاتے ہیں۔ میرے خیال سے برج ہی چیف صاحب کا برج ہے سنبلہ کسی صورت نہیں ہوسکتا ہے۔ کیونکہ سنبلہ افراد زیادہ تر تبصرے بہت کرتے ہیں اور حوتی افراد چونکہ پریکٹیکل ہوتے ہیں اس لیئے تبصروں کی بجائے کام کو خاموشی سے سرانجام دینے پر یقین رکھتے ہیں۔

از تحریر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

# اوجِ شمس سے بے روزگاری کا خاتمہ

ابتداء اوجِ شمس 11 جولائی بوقت 13:21، انتہاء اوجِ شمس بوقت 12 جولائی 14:30 پر ہوگا

اس لوح کے استعمال سے صرف 21 دن میں نوکری مل جائے گی اور 21 دن میں ہی موجودہ نوکری عروج میں آجائے گی۔ تجربہ وآزمائش شرط ہے۔ یہ لوح سنہری کاغذ پر زعفران کشمیری وعرقِ گلاب سے تیار ہوگی۔

**لوح روزگار یہ ھے:-**

بسم اللہ اوّل و الآخِرُ

یا رفتمائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٧١٦ | ١٧٢٢ | ١٧٢٩ | ١٧٠٢ |
| ١٧٢٧ | ١٧٠٤ | ١٧١٤ | ١٧٢٤ |
| ١٧٠٦ | ١٧٣٣ | ١٧١٨ | ١٧١٢ |
| ١٧٢٠ | ١٧١٠ | ١٧٠٨ | ١٧٣١ |

اجب یا رفتمائیل بحق یا باسِطُ




قرآن کریم کی اس آیت سے فائدہ اٹھائیں۔ سورۃ اعراف کی آیت 53 "وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ النَّجُومُ مُسَخَّرَاتٍ بِأَمْرِهِ٥" اعداد قمری نکال کر لوح ذوالکتاب تیار کریں۔ لیکن لوح دو تیار کریں ایک درخت انار یا زیتون میں لٹکا دیں اور ایک راست بازو میں باندھیں لوح تیار کرتے وقت باوضو ہوں، علیحدہ کمرہ ہو، کہیں سے پاک صاف اور معطر ہوں، بخور شمس جلائیں، رجال الغیب کا خیال رکھیں، سفید کاغذ پر لکھیں، مشک و زعفران سے اس کو پاس رکھیں، تاثیر ظاہر ہوگی، اس کی برکت سے جمع خلق مطیع و مسخر ہوں گی اور جماعت، خاندان، قوم یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ دعائے خیر میں شاہ زنجانی، خاندان اور مجھ عاجز کو ضرور یاد رکھیں۔ آیت کے اعداد قمری (**2499**) ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ٥ | ١٠ | ٥ | ٤ |

٧٨٦
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقمر | ١٥٥٢ | ١٣٣ | والشمس |
| ١٣٤ | ٤٣٦ | ٢٧٧ | ١٥٥١ |
| ٤٣٩ | ١٣٥ | ١٥٥٠ | ٣٧٥ |
| مسخرات بامرہ | ٣٧٦ | ٤٣٨ | والنجوم |

کھیعص اسرافیل
حمعسق عزرائیل




اگر وقت مقررہ پر یہ لوح آپ تیار کرلیں تو سمجھ لیں زندگی میں انشاء اللہ انقلاب آجائے گا، دن دُگنی رات چوگنی ترقی ہوگی، ہر چھوٹا بڑا اُس کی عزت کرے گا، غرض

عروج کمال ایسا ملے گا کہ ایک دفعہ تو بادشاہی کا لطف آئے گا، شمس کی ساعت میں بخول صندل سرخ جلا کر سونا (Gold) چاندی یا تانبا پر کندہ کرلیں۔ یہ نقش قرآن مجید کی آیت قل اللھم مالك الملك تابغیر حساب o کا ہے۔ جو کہ سیارہ شمس سے منسوب ہے، پہلے یہ نقش حسب رفتار لکھیں، پھر اس کے گرد 41 بار (م) لکھیں۔ دس دس بار تینوں طرف اور گیارہ بار نیچے جیسا کہ نقش کے نیچے لکھا ہے۔ پھر نقش کے چاروں طرف سریانی اسم اعظم لکھیں گے۔

جب لوح تیار ہو جائے تو اِس پر عطر گلاب لگا کر اور طلوع آفتاب کے وقت اس لوح کو شیشے کے جار میں ڈال کر سورج کے سامنے رکھیں۔ لیکن جگہ اونچی ہو، جیسے چھت وغیرہ۔ جب آفتاب غروب ہو تو اندر کمرہ میں رکھ دیں۔ یہ عمل سات دن متواتر کیا جائے گا، پھر اس لوح کو زرد رنگ کے ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھیں۔ کبھی کبھی اس پر عطر گلاب لگا دیا کریں، اگر ہو سکے تو روزانہ طلوع آفتاب کے وقت آیت مبارکہ 81 بار یا 7 بار پڑھ لیا کریں تو بہت جلد اثرات ظاہر ہوں گے۔ یہ نقش سرّ الجمیل کتاب سے ماخذ ہے، لیکن میرے بار ہا تجربہ میں آ چکا ہے، اس لیے لکھ رہی ہوں۔ نقش درج ذیل ہے:

آآا # اااا ھ ، ☆

۷۸۶

م م م م م م م م م م

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۰۵ | ۴۲۰۹ | ۴۲۱۲ | ۴۱۹۸ |
| ۴۲۱۱ | ۴۱۹۹ | ۴۲۰۴ | ۴۲۱۰ |
| ۴۲۰۰ | ۴۲۱۴ | ۴۲۰۷ | ۴۲۰۳ |
| ۴۲۰۸ | ۴۲۰۲ | ۴۲۰۱ | ۴۲۱۳ |

میکائیل — اسرافیل — عزرائیل

م م م م م م م م م م م

آآا # اااا ھ ، ☆

# اوجِ شمس

## حصولِ عروج و عہدہ

از تحریر: سید مسعود علی زنجانی

اِن اعداد سے ایک مخمس تیار کریں، اس کے نیچے عزیمت تسخیر لکھیں۔ یہ سونے کے پترہ پر لکھیں یا چاندی پر کندہ کریں، بعد ازاں اس پر سونے کا پانی چڑھایا جا سکتا ہے۔

سرخ کپڑے میں لپیٹ کر بازو پر باندھ لیں اور مذکورہ دعا یا آیت کا ورد کریں۔ روزانہ سورج کے سامنے کھڑے ہوتے بھی ضرورت نہ ہے۔ کیونکہ دیکھا گیا ہے کہ کراچی جیسے شہروں میں کئی کئی منزلہ فلیٹوں میں زندگی بسر ہوتی ہے، وہاں سورج کا نظارہ کرنا خاص مشکل ہوتا ہے، علاوہ ازیں مصروف ترین زندگی میں کاروبار زندگی کو رواں دواں رکھنے کے لیے گھر سے سورج طلوع ہونے سے قبل جانا پڑتا ہے۔ سورج والا عمل کیسے کیا جائے، اسی مشکل کے پیش نظر یہ عمل جدید لکھ رہا ہوں۔ مثال حاضر ہے:

(1) نام سائل: شہزاد احمد ہمدانی معہ والدہ: 1045

(2) مقصد: بحالی عہدہ: 3407

(3) آیت مبارکہ: اعداد: 12506

میزان: 16958

نقش مخمس بلا کر پُر نہ ہوگا، اس لیے اسم الٰہی کا اضافہ کیا: 117

اعداد ہوئے: 17075

– 65

3402 = 5 ÷ 17010

**مرحلہ نمبر2:**

(1) نام و عہدہ کے اعداد: 4452 = 3407 + 1045

(2) آیات و اسمِ الٰہی کے اعداد: 12623

امتزاج دیا: 2 – 11 = 29 = 124642532

حروف بنے: ب ج ھ ب د و د ب ا ط ب اا ب

موبائل نمبر: 7 - 34 = 0336 2401942

حروف: ب د ط ا د ب و ج ج د ج ز

**حروف نمبر1:** ب ج د ھ ب د و د ب ا ط ب ا ا ب

**حروف نمبر2:** ب د ط ا د ب و ج ج د ج ز

امتزاج: ب ب ج دھ ط ب ا د د و ب دو ب ج اج ط د
ب ج از اپ

بجدائیل ھطبائیل دددوبائیل دوبجائیل اجطدائیل
بجازابائیل

ہر موکلات نقش کے چاروں طرف لکھیں گے۔

۷۸۶

ببجدائیل — جبرائیل — هطبائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۴۱۹ | ۳۴۲۳ | ۳۴۰۲ | ۳۴۱۱ | ۳۴۱۵ |
| ۳۴۲۵ | ۳۴۰۴ | ۳۴۰۸ | ۳۴۱۲ | ۳۴۲۱ |
| ۳۴۰۶ | ۳۴۱۰ | ۳۴۱۴ | ۳۴۱۸ | ۳۴۲۲ |
| ۳۴۰۷ | ۳۴۱۶ | ۳۴۲۰ | ۳۴۲۴ | ۳۴۰۳ |
| ۳۴۱۳ | ۳۴۱۷ | ۳۴۲۶ | ۳۴۰۵ | ۳۴۰۹ |

اسرافیل — عزرائیل

## رحمکاریہ جفر

# اوجِ شمس

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

اوجِ شمس ہر سال گیارہ جولائی کو آتا ہے۔ اس وقت کی مناسبت سے ایک ایسا عمل پیش کرتا ہوں جن بہن بھائیوں و شرفِ مشتری، اوجِ مشتری میں فائدہ نہ دیا ہو۔ اور نقصان ہوا ہو تو اس وقت کی مناسبت سے آئینہ

قسمت کیلئے طلسم ترقی دولت تیار کرتا ہوں یہ لوح خالص چاندی کی پلیٹ پر کنندہ کر کے پاس رکھیں پھر اسمِ اعظم مخفی یَا عَزِیْزُ یَا لَطِیفُ نَصرٌ مِنَ اللہِ وَ فَتحٌ قَرِیْب (450) مرتبہ پڑھا کریں۔ یہ لوح ترقی دولت کو ایسے کھینچے گی کہ ایک سال کے اندر اندر کروڑ پتی بن جائیں گے۔ اللہ پاک غیب سے ایسے اسباب پیدا فرمائیگا کہ ایک سال کے اندر کروڑ پتی بن جائیں گے آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔ اور میرے صاحبزادے شہزادہ سیّد محمد ابو عبداللہ کے حق میں بھی دُعائے خیر کریں۔






جو شخص فاضل مال اس لیے طلب کرتا ہے کہ اپنے اہل و عیال کی عزت محفوظ رکھ سکے تو اس کا اجر اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے سے نہیں برتر ہے۔ (ارشاد امام علی رضاؑ)

ازتحریر: عزیز الرحمٰن قادری، حیدرآباد




## لوح تسخیر خاص
### اوجِ شمس

اللہ پاک آئینہ قسمت کے تمام قارئین کرام کو اپنے حفظ و امان میں رکھے بیشمار برکت و خوشیاں عطا فرمائے قارئین محترم عجائبات اور تسخیر کی دنیا کا لطائفات کی دنیا سے سے بہت گہرا تعلق ہے روحانیت عملیات میں گہرائی اور جفر کی باریکی لطف ومہارت کی گہرائی سے واقف ہونا نت نئے تجربے کا حصول مشاہدات وغیرہ یہ سب اہل علم وفن حضرات کی روحانی دنیا کا کسوٹی ہے لہذا اس کی ترتیب وتحریر کے مختلف نام و اقسام ہونے جیسے کے تسخیر روحانیت، تسخیر عام واص بالآخران تمام اقسام کا نچوڑ یکساں و یکتا ہو کر وہی صورت اختیار کرتی ہے جسے عام فہم زبان میں تسخیرات کی دنیا بولتے ہیں۔ اسلام علیکم قارئین کرام اس مرتبہ آپ محفل سے لوح تسخیر خاص لے کر حاضر خدمت ہوں۔ قارئین محترم لوح تسخیر خاص کا تعلق تسخیر خاص رزق، دولت، حکومت وعہدہ سے ہے اسکے تاثیرات کسی اہم فرد اور اہم امور سے واسطہ ہیں تسخیر عام وخاص میں یہ لازمی ہوتا ہے کہ عوام الناس وزیادہ مقاصد کے غرض سے نقوش والواح میں فرق رکھا جاتا ہے میرے مشاہدہ میں آیا ہے کہ لوگ زیادہ تر کسی اہم فرد یا امور کی تسخیر کا خیال کرتے رہتے ہیں اور بار بار ناکامی جیسے مسائل کا شکار رہتے ہیں اور یہ خواہش انکی حسرت بن کر رہ جاتی ہے کہ عرصہ دراز سے میری فلاں تسخیر کیوں نہیں ہو پاتی آخر اسکا بنیادی علاج کیا ہے۔ لہذا اس لوح مبارکہ کی برکت سے تسخیر خاص ممکن ہے عقل حیران رہ جاتی ہے الغرض تسخیر دینی ہو یا دینوی تسخیر حصول مقصد کے حوالے سے لوح تسخیر خاص میں بے پناہ تاثیر پایا جاتا ہے اور حصول مراد کے لئے نایاب وسریع الاثر عمل ہے لوح تسخیر کامل کے حصول برکات کے لئے کسی بھی سعد سیارگان کی شرف اوج، نظر تثلیث وتسدیس کی مناسبت سے بالخصوص زہرہ ومشتری کی سعد نظر میں خالص گولڈن کاغذ پر تیار کریں اور نام مقصد آیات اسم کو امتزاج جفری زہرہ حرکت ضرور دیں اور مختلف اقسام یا طبع میں طرح یا تنزل دے کر استعمال کریں انشاءاللہ حصول مقصد ومراد میں آپ زبردست تاثیر پائینگے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۷۸۶

| خادم حسین | تسخیر رزق دولت و معدہ | یا عزیز یالطیفُ | یا ودود یا وھاب | بحق یا باسط یا علیم |
|---|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۳۹۶ | ۷۸۷ | ۱۸۵۲ | ۲۳۷ |
| ۱۸۶۶ | ۱۸۱ | ۶۲ | ۴۱۰ | ۸۰۱ |
| ۴۲۴ | ۸۱۵ | ۱۸۸۰ | ۱۹۵ | ۶ |
| ۲۰۹ | ۲۰ | ۳۶۸ | ۸۲۹ | ۱۸۹۴ |




## فیضِ کنز المقطعات

ازتحریر: سید عامر علی نقوی، سیالکوٹ

چودہ حروف نورانی ایک مخفی خزانہ ہے سوائے آئمہ اطہار علیہم السلام کے اس خزانہ تک کسی کی رسائی نہ ہوئی۔

**حروف نورانی:** ا ل م ص ر ح ک ہ ی ع ط س ق اور ن

ان حروف کا مجموعہ ماحاصل یہ ہے۔ "صراط علی حق لمنسکہ" مولا علی علیہ السلام کا راستہ حق ہے۔ رسول کریم فخر موجودات نے ارشاد فرمایا: "قَالَ رَسُول اللّٰهِ ﷺ لَعِلِيُّ اَنْتَ مَعَ الْحَقّ وَ الْحَقّ مَلَكَ" (حوالہ: احقاق الحق جلد 5، صفحہ 233) (فضائل امیر المومنین حدیث نمبر 475، ص 292) **ترجمہ:** "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا علی حق کے ساتھ ہیں اور حق ان کے ساتھ یہ دونوں ایک دوسرے سے جُدا نہیں ہوں گے یہاں تک کہ حوضِ کوثر پر مجھ سے ملیں" حروف مقطعات قران سے ترتیب دیا ہوا ایک اسماء الحسنیٰ کا عمل پیش ہے۔ کسی بھی حاجت کے لئے جو ورد کرے گا۔ وہ مراد پائے گا۔ حصول دولت، بیماری سے شفاء، قرض سے نجات، بے اولادوں کو اولاد، بخت کشادہ ہو، معاشرے اور خاندان میں صاحب عزت ہو، دشمنوں سے نجات، سحر جادوٹونہ رَد ہو، کشادگی رزق حاصل ہو۔

**عمل:** ۔بعد دوپہر واجب نماز کے 14 مرتبہ درود شریف اوّل آخر پڑھ کر 14 مرتبہ ورد کریں۔ 14 دن بلاناغہ عمل کریں۔ حاجت پوری ہونے پر 14 معصومین علیہم السلام کی بارگاہ اقدس میں ہدیہ نیاز 14 ٹکڑے برفی پیش کریں اور معلوم بچوں کو کھلائیں بالخصوص اگر بچے سادات کے ہوں تو بہت ہی اچھا ہے۔ "اَللّٰهُ لَطِيفُ، مَالِكُ، صَمَدُ، رَحِيمُ، حَيٌّ، كَافِيُ، هُوَ، يَاوِرُ، عَلِيٌّ، طَاهِرُ، سُبحَانُ، قَوِيُ، نَافِعُ" حروف مقطعات یا حروف نورانی کا ایک نقش بھی تحریر کرتا ہوں۔ یہ نقش برعلو مرتبہ، عزت، شہرت، دولت، غلبہ بردشمن، برکت رزق، بندش کاروبار، بخت کشادگی کے لئے عظیم روحانی طاقت وعظمت کا حامل ہے شرف قمر میں زعفران اور گلاب سے سنہری کاغذ (ابری) پر لکھیں اور خوشبو لگا کر پاس رکھیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا وکیل | یاحفیظ | یاحافظ | یارقیب |
| یارقیب | یاحافظ | یاحفیظ | یاوکیل |
| یاحفیظ | یاوکیل | یارقیب | یاحافظ |
| یاحافظ | یارقیب | یاوکیل | یاحفیظ |

(یہاں مقصد لکھیں)

وکفی شھیدا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

از تحریر: سیّد جاوید عباس شاہ، بھکر

# ایک نایاب نقش لوح محفوظ
## دشمن کو مسخر کرنا

### دشمن نظر اُٹھا کے نہ دیکھے گا اور ہر مقصد میں کامیابی کیلئے

جب کوئی شخص ناحق ستائے اور بے وجہ پریشان کرے آپ کی طاقت کم ہونے کی وجہ سے ہراساں ہوں تو خدائے قہار سے امداد طب کریں وہ یقیناً آپ کی مدد کرے گا۔ ظالم کے مقابلہ میں اس عمل کی طاقت کو کام میں لائیں وہ کچھ نہ کر سکے گا۔ اللہ تعالیٰ ظالم کا دشمن اور مظلوم کا ہمدرد ہے۔ اگر غارت گری ہو رہی ہے وہاں سے گزرے گا تو ختم ہو جائے گی۔ اور انشاء اللہ کوئی دشمن نظر اُٹھا کے نہ دیکھے گا اور ہر مقصد میں کامیابی کیلئے مجرب اور مرد دائیں بازو پر باندھے اگر عورت ہو تو بائیں بازو پر باندھے۔ آتشی رفتار سے لکھیں۔

### اصل نقش نایاب یہ ھے:۔

٧٨٦
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٢٥٦١١ | ١٢٥٦٢٥ | ١٢٥٦٢١ | ١٢٥٦١٨ |
| ١٢٥٦٢٢ | ١٢٥٦١٧ | ١٢٥٦١٢ | ١٢٥٦٢٤ |
| ١٢٥٦١٦ | ١٢٥٦١٩ | ١٢٥٦٢٧ | ١٢٥٦١٣ |
| ١٢٥٦٢٦ | ١٢٥٦١٤ | ١٢٥٦١٥ | ١٢٥٦٢٠ |

میکائیل

شمکائیل — شقفائیل — عزرائیل — اسرافیل — حمعسق — کھیعص

اللّٰھم سخری بحق اپنا نام و مقصد لکھے

اَللّٰھُمَّ سَخَّرتَ جَمِیعِ خَلقِكَ کَمَا سَخَّرتَ لِسُلَیمَانَ بِن دَاؤدَ عَلَیہِ السَّلام

### نقش کی رفتار یہ ھے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١٤ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

## رحمکاریہ جفر

# اوجِ شمس

شمس چلتے چلتے جب برج سرطان کے (20) درجے پر پہنچتا ہے تو اسے اوج کا درجہ حاصل ہوتا ہے۔ اوج شمس میں مولانا عبدالطیف گیلانی صاحب کا ایک عمل لکھتا ہوں یہ طلسم خصوصی طور پر ترقی دولت کیلئے پُر تاثیر ہے۔ اس طلسم کو تیار کر کے پاس رکھیں۔ اسکی برکت سے ایک سال کے اندر اندر کروڑ پتی بن جائیں گے۔ وہ خواتین و حضرات جنکو شرف مشتری یا اوج مشتری یا زحل نے فائدہ نہ دیا ہو تو اس طلسم کو تیار کر کے پاس رکھیں۔ اسکی برکت سے ایسے اسباب پیدا ہونگے کہ پرائز بانڈز کے لکی نمبرز میں کامیابی ہوگی۔ دست غیب جاری ہو جائے گا۔ یہ طلسم (50) روپے کے نوٹ پر یا سعودی ریال پر تیار کر کے پاس رکھیں۔ پھر اسمِ اعظم مخفی یَاسَتَّارُ یَاغَفَّارُ یَااَرحَمَ الرَّاحمین (450) مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

پہلے چار خانوں میں طالب محمد ابو عبداللہ 243 لکھئے ایک ایک کا اضافہ کریں۔

وَلَقد مَکَّنکُم فی الارض وَجَعلنَا لِکم

| | محمد ابو عبد اللہ | حاضری دولت | یا غنی | یا مغنی | |
|---|---|---|---|---|---|
| منعم | | | | | فِتَھیا |
| واسع | ١٠٧٢ | ١١١٠ | ٢٤٤ | ١٤٥٨ | مَفاشِ |
| لطیف | ١١٠٩ | ١٠٦٩ | ١٤٦١ | ٢٤٥ | رزاق |
| ودود | ١٤٦٠ | ٢٤٦ | ١١٠٨ | ١٠٧٠ | فَتَاح |

انا فتحنا لِكَ فَتحا مِتِنا بحق الفَتَاحَ



شرفِ قمر

از تحریر: سید محمد مجاہد حسین شاہ، جن پور سادات

# قمر در ثور اور قمر در سنبلہ کا عمل

## عمل برائے بزرگی، جاہ و مرتبہ اور کشائش رزق

**شرفِ قمر کی ابتداء 7 جولائی 2018ء بوقت 21:26 منٹ اور انتہاء 7 جولائی 2018ء بوقت 23:13 منٹ پر ہوگا**

محترم قارئین کرام ایسے لوگ جن کے والدین امیر کبیر یا کھاتے پیتے گھرانے کے تھے حالات کی وجہ سے یا اپنی بداعمالی کی وجہ سے تباہ و برباد ہو گئے یا اولاد خراب نکلی تو جائیدادیں تباہ ہو گئیں ایسے خاندانوں کے لئے ایک ایسا وقت آ گیا ہے کہ دوبارہ بحال اور خوشحال ہو سکتے ہیں۔ اس نقش کو نو چندی ماہ قمری میں جب قمر برج ثور میں یا برج سنبلہ میں آئے تو نقش کو مشک و زعفران سے تحریر کریں۔

برج دلو برج جوزا برج اسد برج قوس اور برج جدی میں یہ تعویز ہرگز نہ لکھیں۔ برج حوت میں کچھ تاثیر دے گا برج سرطان میں چند لوگوں کو فائدہ دے گا مغلوبی دشمنان کے لئے مفید رہے گا سب سے زیادہ مزیدار بات یہ ہے کہ یہ قمر در عقرب میں بھی کام کرے گا۔ جائیداد اور ملازمت کے معاملے میں برج جوزا اور اسد میں کام دے سکتا ہے۔ گھریلو مسائل میں برج حمل کا نقش کام دے سکتا ہے۔ عزت و مرتبہ میں برج میزان کا خیال رکھیں۔ دشمن کی تباہی کے لئے برج قوس میں یہ نقش لکھیں۔ رزق کے معاملے میں برج دلو میں یہ تعویز لکھ سکتے ہیں لیکن ان سب کے باوجود یہ نقش برج ثور اور برج سنبلہ کے ہیں ان دو بروج میں یہ تعویز تیر بہدف کام کریں گے۔ ان نقوش کو اپنے گھر میں کسی جگہ دفن کریں جہاں کسی کا پاؤں نہ پڑے کسی وزن کے نیچے رکھیں زیادہ مفید اور زود اثر ہوگا۔ اس کے بعد یہ پلانے کا کام بھی دے سکتے ہیں۔ درخت پر باندھنے کا یہ عمل نہیں ہے البتہ جسکا بزرگ کامل ہو وہ درخت پر باندھنے کا حکم دے سکتا ہے۔ گریختہ اور مفقود الخبر کے لئے بادی نقش کام دے گا لیکن خاکی نقش بھی یہ کام کرتا ہے۔ جن لوگوں کے بزرگ جلالی ہوں تو یہ نقش آتشی میں کر سکتے ہیں۔ دیگر صورت آتشی استعمال سے گریز کریں۔ نقصان خوف اور دہشت قلبی کا احتمال رہے گا۔ ان تعویزوں کو لکھنے سے پہلے اپنے کسی نیک بزرگ سے اجازت لے لیں۔ یہ دونوں نقوش فرید آباد شریف کے بزرگوں سے ہمارے خاندان میں آئے تھے۔ فرید آباد شریف والے بزرگ خواجہ غلام فریدؒ کے خلیفہ تھے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۳۵۳ | ۳۳۵۹ | ۳۳۶۵ | ۳۳۷۱ | ۳۳۷۷ |
| ۳۳۶۶ | ۳۳۷۲ | ۳۳۷۳ | ۳۳۵۴ | ۳۳۶۰ |
| ۳۳۷۴ | ۳۳۵۵ | ۳۳۶۱ | ۳۳۶۷ | ۳۳۶۸ |
| ۳۳۶۲ | ۳۳۶۳ | ۳۳۶۹ | ۳۳۷۵ | ۳۳۵۶ |
| ۳۳۷۰ | ۳۳۷۶ | ۳۳۵۷ | ۳۳۵۸ | ۳۳۶۴ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۳۵۳ | ۳۳۷۷ | ۳۳۷۱ | ۳۳۶۵ | ۳۳۵۹ |
| ۳۳۶۶ | ۳۳۶۰ | ۳۳۵۴ | ۳۳۷۳ | ۳۳۷۲ |
| ۳۳۷۴ | ۳۳۶۸ | ۳۳۶۷ | ۳۳۶۱ | ۳۳۵۵ |
| ۳۳۶۲ | ۳۳۵۶ | ۳۳۷۵ | ۳۳۶۹ | ۳۳۶۳ |
| ۳۳۷۰ | ۳۳۶۴ | ۳۳۵۸ | ۳۳۵۷ | ۳۳۷۶ |

# غیبی اشارے

از تحریر: اکبر زنگیجو، نواب شاہ سندھ

محترم قارئین! بعد از دعاؤں و نیک تمناؤں کے عرض پرواز ہوں کہ پہلی بار آپ کی خدمت میں آپ کے من پسند علمی و روحانی جریدہ میں ایک آسان جفری قاعدہ پیش کرتا ہوں۔ اہلِ علم سے یہ طریقہ پوشیدہ نہیں ہوگا۔ لیکن یہ آسان اور کامیاب طریقہ ہے عابد حسین بن غلام فاطمہ نے دریافت کیا کہ آج کل اس کے حالات کیسے ہیں۔ روپیہ وغیرہ کس طریقہ سے ہاتھ آئے گا؟ یہ سوال مسائل نے شنبہ کو بہ ساعت شمس کیا۔ قاعدہ درج ذیل ہے، امور معلوم یوم سوال، ساعت سوال اروا سم سائل معہ اسم والدہ مسائل، بسط حرفی کر کے تلغیص کر کے پھر دائرہ متعلقہ ''قمری'' لینے ابجد سے ترفع اقراری دے، اقداء حروف کا جمل کبیر کر کے بارہ پر تقسیم کر دے اگر تقسیم پوری ہو جائے اور کچھ باقی نہ رہے تو سمجھنا چاہیئے۔ سرِ دست فائدے کی کوئی صورت نہیں بلکہ دشمنی ارو چوری وغیرہ کا اندیشہ ہے ایک باقی بچے تو حالات مساعدت و تعاون پیش کریں گے اور تمام مرادیں پوری ہوں۔ **2** بچیں تو تجارت میں فائدہ ہو **3** بچیں تو سفر وسیلہ ظفر بن سکتا ہے نیز عزیز و اقارب کا تعاون نفع بخش ثابت ہو۔ **4** بچیں تو سرپرستوں کا تعاون ملنے کی امید نقل مکانی بہتر ہوا گر زراعت کا موقع ہو تو ہاتھ سے نہ جانے دیں **5** بچیں تو (بشرطیکہ اولاد ہو) اولاد سے ورنہ کسی عزیز ترین ہستی سے فائدہ ہو **6** بچیں تو قریبی عناصر سے نقصان کا اندیشہ لاحق ہو، بیمار ہونا بھی ممکن ہے۔ **7** بچیں تو پردیس میں گیا ہوا کوئی شخص واپس آئے، شادی کا مسئلہ درپیش ہو تو فریقِ ثانی نیک ہو دشمن کا خوف غالب ہو **8** بچیں تو وراثت پر جھگڑا ہو۔ جان جانے کا اندیشہ لاحق ہو **9** بچیں تو نیک مقاصد سے سفر پیش آئے سچے خواب نظر آئیں **10** بچیں تو ہر جہتی اقدام سے منفعت ہو۔ بزرگوں کی عنایت سر پر سایہ فگن ہو، حکام سے تعاون حاصل ہو لیکن حادثہ بھی پیش آسکتا ہے جس سے نجات حاصل کرنے کے لئے صدقہ درکار ہے۔ اور **11** بچیں تو بزرگوں اروا حباب سے مال وزر ملے۔

**حل:** ع اب وح س ی ن ب ن غ ل ام ف اطم ھ ش ن ب ہ ش م س

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

**تخلیص:**۔ ع ا ب و ح س ی ن غ ل م ف ط ھ ش

**ترفع اقراری:**۔ ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا

ص ج د و ی ف ل ع ب ن س ق ک ز ت

**12/1032 =86** تقسیم دوازدہ (۱۲)

**جمل:**۔ ص ج ذ د و ی ف ل ع ب ن س ق ک ز ث

ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا ا

۹۰ ۳ ۴ ۶ ۱۰ ۸۰ ۳۰ ۵۰۰۷۲۰۱۰۰۶۰۵۰۶۷۰

جواب برآمد ہوا کہ سردست حالات مساعدت نہیں رکھتے کوئی چارہ کار مفید نہ ہوگا۔ بلکہ نقصانات کا اور عداوت کا اندیشہ ہے قارئین! امید ہے کہ آپ اس جفری قاعدہ سے پورا پورا فائدہ حاصل کریں گے بہ شرط صحت و زندگی آئندہ کبھی ''حب'' کا ایک موثر اور کامیاب عمل پیش کروں گا۔ میری دن رات کی دعائیں اور نیک تمنائیں آپ کے ساتھ ہیں۔

## کراماتِ جفر

از تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ

# تسخیر زعفران پری ولوح دفع جادوٹونہ

**عبارت عمل:**۔ یا اردیوش یا اردیوش یا اردیوش یا مہراش یا مہراش یا تلطیش یا تلطیش

**عزیمت عمل:**۔ توکلو یا خدام ھذہ الاسماء بحضور الجاریۃ احضرو احضرو احضرو زعفران پری بحق یا بدوح یا بدوح یا بدوح بحق سلیمان بن دائود علیہما السلام

**ترکیب عمل:**۔ تسخیر زعفران پری کا خاص الخاص عمل پیش کر رہا ہوں۔ یہ بزرگوں کا خاص عمل ہے۔ ایسے اعمال صرف اور صرف استاد کامل کی اجازت و راہبری سے ہی کامیابی مل سکتی ہے ورنہ رجعت و نقصان کے علاوہ کچھ نہ ملے گا۔ اس عمل کو نوچندی ہفتہ سے شروع کرنا ہے۔ رات **12** بجے وقت مقررہ پر کرنا ہے۔ اور بخور خوشبودار اگربتیاں سلگائیں۔ پھر اپنے اردگرد خصوصی حصار یعنی ''لوح حصار و حفاظت'' سے اپنا حصار قائم کر لیں۔ اور پھر عبارت عمل **1100** بار پڑھیں اور ہر **100** کے بعد عزیمت عمل **3** دفعہ پڑھیں۔ علیحدہ کمرہ میں باوضو اور صاف ہو کر عمل پڑھنا ہے اور روزانہ وقت مقررہ پر عمل کرنا اور پوری توجہ اور یکسوئی سے کرنا ہے۔ ساتویں رات زعفران پری حاضر ہو گی۔ آپ عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کر لیں۔ زعفران پری آپ کے ہر جائز کام مثلاً دل پسند شادی یا محبوب کو حاضر کرنا، تسخیر خلائق یا کاروبار کی بندش کھولنا، انعامی اسکیموں میں کامیاب اور نمبرز حاصل کرنا، دشمنوں کو تباہ یا ذلیل کرنا وغیرہ کے کام کرنے کا کہیں گے تو فوری حاضر ہو کر کرے گی۔ اس عمل کو خواتین بھی کر سکتی ہیں۔ اگر پہلے چلّے میں زعفران حاضر نہ ہوئی تو پھر تین چلّے کرنے ہوں گے۔ صاحب روحانیات پہلے ہی چلّے میں کامیاب ہوں گے۔ پرہیز جلالی و جمالی کرنا ہے۔

## لوح دفع جادوٹونہ

آج کل کے دور میں جادوٹونہ سحر آسیب عام ہوتا جا رہا ہے۔ اور لوگوں کو نقصان پہنچانا حاسدین کا پیشہ ہے کیونکہ کسی کو ترقی کرتے دیکھ نہیں سکتے ہیں۔ اس حسد کی وجہ سے جادوٹونہ کروا دیا جاتا ہے۔ تاکہ نقصان شروع ہو جائے بہر حال اللہ تعالیٰ ہر کسی کو حاسد سے بچائے۔ اگر کسی پر کالا علم، جادو ٹونہ ہو جائے تو اس طرح کریں کہ نوچندی منگل کو صدقہ دے کر مندرجہ ذیل لوح مبارکہ رجال الغیب پشت پر رکھ کر سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے تیار کریں اور سورۃ فلق اور سورۃ ناس **500-500** بار پڑھ کر لوح مبارکہ پر دم کریں پھر نیاز دے کر اپنے پاس رکھ لیں اور روزانہ وقت مقررہ پر نماز عشاء کے بعد مندرجہ بالا دونوں سورتیں **500-500** بار **41** روز تک پڑھنا ہے۔ اور پانی پر دم کر کے پینا ہے اور اپنے اوپر دم کرنا ہے۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ کوشش کریں کسی صاحب علم کی نگرانی میں یہ سب کریں اور اپنا حصار وغیرہ کر لیں تاکہ نقصان نہ ہو۔

### لوح مبارکہ یہ ھے:۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

کہیعص

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا وکیل | یا حفیظ | یا حافظ | یا رقیب |
| یا رقیب | یا حافظ | یا حفیظ | یا وکیل |
| یا حفیظ | یا وکیل | یا رقیب | یا حافظ |
| یا حافظ | یا رقیب | یا وکیل | یا حفیظ |

حمعسق

(یہاں مقصد لکھیں)

و کفٰی شھیدا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

# طلسم تسخیر مطلوب

ازتحریر: سیّد قاسم علی نقوی البسا کری، سیالکوٹ

## اس عمل کی ضروریات یہ ہیں:۔

اس عمل کو اس وقت کریں جب شمس ثابت بروج میں ہو ثابت بروج چار ہیں۔ثور، اسد، عقرب اور دلو۔سن 2018ء میں شمس کب ثوابت بروج میں داخل ہوگا زنجانی جنتری کا مطالع کریں۔

1:۔ مورخہ 23 جولائی 2018ء کو شمس برج اسد میں داخل ہوگا اور مورخہ 22 اگست وہاں قیام کرے گا۔

2:۔ مورخہ 23 اکتوبر 2018ء کو شمس برج عقرب میں داخل ہوگا اور 21 نومبر تک وہاں قیام کرے گا۔

3:۔ مورخہ 21 جنوری 2019ء کو شمس برج دلو میں داخل ہوگا اور 19 فروری 2019ء تک قیام کرے گا۔

اس عمل کو اس وقت شروع کیا جائے جب کہ قمر عروج میں ہو اور نو چندی جمعرات والے دن اور ساعت مشتری میں اس عمل کو کریں۔

## ضروریات:۔

1:۔ کوئلے اور انگیٹھی

2:۔ شکر

3:۔ کالی مرچ

4:۔ بخور حب الفار، صندل سرخ، ناگر موتھ، عود عنبر اور جدوار

5:۔ دوران عمل مکمل پرہیز جلالی اختیار کریں۔گوشت، مچھلی، انڈا، شہد، مشک، چمڑے کے جوتے نہ پہنے، ریشمی کپڑے نہ پہنے، غرضیکہ جو چیز حیوانات سے بنے اس کو قطعی ترک کرے جماع نہ کرے، ناخن نہ اُتارے، سرکہ، پیاز، لہسن، خرما، عنبر، روغن کنجر، بستر پر نہ سوئے، پاکی اور طہارت رکھے، غلط کام غلط گفتگو نہ کرے۔ وغیرہ وغیرہ

**عمل:**۔آگ جلا کر رو بقبلہ ہو کر بیٹھیں۔ پہلے دن 13 دانے سیاہ مرچ لے کر ہر دانے پر 41 مرتبہ سورہ با مؤکل پڑھ کر آگ میں ڈال دیں جب پڑھائی جاری ہو تو بخور چٹکی چٹکی ڈالتے رہیں۔ جب عمل 13 دانوں پر مکمل ہو جائے تو ایک چٹکی شکر بھی آگ میں ڈالیں۔ تیرہ دانوں پر پڑھائی ختم ہوئی تو آج کا عمل بھی ختم ہوا۔ دوسرے دن یعنی جمعہ کے دن رات کو ساعت مشتری آئے تو 14 دانے کالی مرچوں پر ہر دانے پر 41 مرتبہ کلام پڑھ کر تھوڑی شکر بھی آگ میں ڈال دیں۔ تیسرے دن بروز ہفتہ کے دن جب رات آئے جب مشتری کی ساعت آئے تو 15 دانے کالی مرچ لے کر ہر دانے پر 41 مرتبہ کلام پڑھیں ختم ہونے پر شکر کے ساتھ آگ میں ڈالیں۔ چوتھے دن 15 دانے اور اس طرح ہی سارا عمل پانچویں دن 14 دانے اور اس طرح ہی سارا عمل چھٹے دن 13 دانے اور اس طرح ہی سارا عمل ساتویں دن 13 دانے اور اس طرح ہی سارا ت عمل آٹھویں دن 14 دانے اور اس طرح ہی سارا عمل نویں دن 15 دانے اور اس طرح ہی سارا عمل 9 دن کے اندر اندر مطلوب بے قرار ہو جائے گا اور حاضر ہوگا۔ عمل کا طریقہ یہی ہے کہ ہر مرچ پر 41 مرتبہ کلام پڑھیں اور جب ختم کریں تو مرچوں کے ساتھ تھوڑی شکر بھی آگ میں ڈالدیں۔ دوران عمل باوضو ہو کر اور تنہائی کے مقام پر خوشبو لگا کر عمل کریں۔ عمل جلالی ہے لہٰذا رجال الغیب اور حصار کا عمل کر کے عمل کریں۔ عمل چونکہ جلالی ہے اور با مؤکل ہے اس لئے عمل کرنے سے پہلے محترم قبلہ کعبہ شاہ زنجانی صاحب سے اجازت اور دعائیں ضرور لے لیں۔ تاکہ اللہ تعالیٰ آپکو کامیابی عطا فرمائے۔

**عمل:**۔ بِسمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحیم ط قُل هُوَ اللهُ اَحَد اَجب یا جبرائیلُ ط اَللهُ الصَّمد اَجب یا میکائیلُ ط لَم یَلِد وَلَم یُولَد اَجب یا اسرافیلُ ط بِحَقِ یا بَدُوح توکلتُ یا خدام هٰذِاہِ الآیات قلب فلاں بنت فلاں دَرعشق فلاں بن فلاں گردانید ط




## دعوت سورہ قُل ھُواللہُ اَحد

اوّل آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھے۔ سورہ قل ھُو اللہُ احد 100 سو مرتبہ پڑھیں۔ جب مکمل ہوجائے تو پھر ایک مرتبہ اور پڑھے۔ اور آخر میں بِحقِّ اَدرَائیلُ شمایوش کہے اس کے بعد 30 مرتبہ سورہ قُل ھُو اللہُ احد پڑھیں۔ جب تمام ہوجائے تب آخر میں بِحقِّ طَاطَائِیلُ اَریُوش کہیں دعوت سورہ قُل ھُو اللہُ احد مکمل ہوئی انشاءاللہ جو بھی دُعا ہوگی قبول ہوگی۔

## برائے ترقی رزق وحصول دولت

اوّل آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر عروج ماہ شب جمعہ کو بعد نصف شب 2 رکعت نماز حاجت پڑھیں بعد 2 آیات سورہ حشر آخری 3 مرتبہ پڑھیں۔ بعد پہلی 6 آیات سورہ الحدید 3 مرتبہ پڑھیں۔ پھر سورہ آل عمران آیت نمبر 26-27 تین مرتبہ پڑھیں۔ بعد اسمائے الٰہی یَا وَھَابُ 300 مرتبہ پڑھیں۔ اور دُعا مانگیں۔ پھر یَا وَھَابُ 400 مرتبہ پڑھیں اور دُعا مانگیں۔ پھر یَا وَھَابُ 200 مرتبہ پڑھیں اور کھڑے ہو کر دُعا مانگیں پھر یَا وَھَابُ 143 مرتبہ پڑھیں اور دُعا مانگیں اور سجدہ میں جا کر درود شریف 11 مرتبہ پڑھ کر عمل ختم کریں۔ انشاءاللہ 3 روز یہ عمل کریں اللہ تعالیٰ آپکی دُعاؤں کو قبول فرمائے گا۔

## کلید قبولیت حاجت

دُعا کے اندر جامع سر اور تلوار یہ ہے کہ بغیر ''الف لام'' اسم کے عدد لیں۔ مثلاً ''عظمت''، ''نذیر''، ''سرور''، ''نجم'' وغیرہ ان عددوں کو ایام ہفتہ میں ضرب دیں پھر حاصل ضرب کے مطابق نام کو ''ہمت''، ''صدق وصفاء باطن کے ساتھ ذکر کریں مگر جائے ورد مکمل تنہائی ہو۔ دُعا ضرور قبول ہوگی۔

قدیم علماء اور عامل ایک طریقہ اور بتاتے تھے۔ کہ دُعا میں راز یہ ہے کہ اسم کے حرفوں کی صوری اور تحریری عدد لے کر ان کے موافق ذکر کیا جائے تو مطلب حاصل ہوگا۔ اس کی مثال ''اللہ'' اس کے 4 حرف اور 66 اعداد میں ان دونوں کو جمع کریں تو 70 ہوئے پس خلوت میں ستر مرتبہ اسمِ الٰہی ورد کریں۔ پھر دُعا مانگیں تو حاجت پوری ہوگی۔




اس عمل میں مذہب کی قید نہیں۔ ہندو، مسلم، سکھ، عیسائی وغیرہ سب کر سکتے ہیں۔ عمل دراصل ایک دُعا ہوتی ہے۔ دُعا مانگنے کا سب کو حق ہے۔ سب مخلوق خالق کی ہے۔

**ساعت عمل**:۔ شمس وقمر کے قران کے دوسرے دن یہ عمل کیا جا سکتا ہے۔ شمس وقمر کے قران کے اوقات زنجانی جنتری میں دیکھے جا سکتے ہیں۔

**عمل ترکیب**:۔ ایک کاغذ پر سرخ روشنائی سے ایک تصویر بنائیں۔ اگر مطلوب مرد ہے تو مرد کی اگر عورت ہے تو عورت کی ضروری نہیں کہ آپ کی بنائی ہوئی تصویر ہو بہو مطابق اصل ہے۔ اسی طرح ایک تصویر طالب کی بنائیں۔ اس کا بھی ہم شکل ہونا ضروری نہیں دونوں تصویر اس طرح بنائیں کہ ایک کا ہاتھ دوسرے کے ہاتھ میں ہو طالب کی تصویر کے نیچے طالب کا نام معہ والدہ اور مطلوب کی تصویر کے نیچے مطلوب کا نام معہ والدہ لکھیں۔ اب شمس وقمر کے قران کے دوسرے دن بعد سورج غروب ہونے کے تنہائی کی جگہ پر بیٹھ کر۔ تصویر کو سامنے رکھ کر منتر کو 101 مرتبہ پڑھ کر خوشبودار پھول پر پڑھ کر تصویر پر 3 مرتبہ مارے تصویر کو احتیاط سے رکھ دیں اور پھول کسی کنویں میں پھینک دیں۔ اس طرح روزانہ عمل کریں۔ پڑھائی کو ایک مرتبہ زیادہ کرتے جائیں پہلے دن 101، دوسرے دن 102 اسی طرح ایک ایک بڑھاتے جائیں عمل 13 دن کا ہے تیرہویں دن 114 مرتبہ پڑھنا ہوگا۔ باقی عمل اسی طرح کرنا ہے۔ پھول ہر روز نیا اور تازہ ہو۔ اللہ چاہے تو 13 دن کے اندر اندر مطلوب مہربان ہوگا۔

**عزیمت (منتر)**:۔ دَھار دَھار دَھار، آمرت کی دَھار کل نہ آئے چونکے، سو سو بار بحق یا بَدُّوح دوران عمل دُنیاوی طور پر مطلوب کو ملنے کی کوشش کریں۔ سامنے جانے کی کوشش کریں۔ ملیں نہ صرف دیکھنے دکھانے کی حد تک۔ عمل کے دوران کوئی پرہیز نہیں۔ عمل وقت پر کریں۔ بلاناغہ کریں۔ عمل کی پابندی لازمی ہے۔ عمل ساعت شمس وقمر کے قران کے دوسرے دن سے شروع کریں۔

از تحریر: پروفیسر مولانا اشفاق حیدر جعفری، (قم المقدسہ۔ایران)

# حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا
# "مادرِ اُمت"

قرآن مجید فرقانِ حمید کی سورۃ الحجرات کی آیت نمبر 15 میں اللہ ربّ العزت ارشاد فرما رہا ہے کہ

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوا وَجَاهَدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۚ أُولَٰئِكَ هُمُ الصَّادِقُونَ۔ (سورۃ الحجرات:15)

کہ مومنین بس یہ ہیں۔کون؟ جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان رکھتے ہیں "ثم لم یرتابوا" پھر اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لانے کے بعد اس میں شک نہیں کرتے بلکہ ایمان لانے کے بعد "وجاھدوا باموالھم و انفسھم فی سبیل اللہ" اللہ کی راہ میں جہاد کرتے ہیں اور جہاں بھی کوئی عام جہاد نہیں بلکہ اپنے مال سے جہاد کرتے ہیں اور پھر اپنی جانوں سے جہاد کرتے ہیں اور اس آیہ کریمہ میں پہلے مال سے جہاد کا ذکر ہے پھر جان سے جہاد کا ذکر ہے تو پتہ چلا کہ جہاد میں پہلی ترجیح جہاں بالمال کو دی گئی ہے اور دوسری ترجیح جہاد بالسیف کو دی گئی ہے۔یعنی ایمان والوں کی نشانی یہ ہے کہ وہ پہلے اپنے مال سے جہاد کرتے ہیں پھر اپنی جان سے جہاد کرتے ہیں "اولئک ھم الصدقون" بس یہی لوگ سچے ہیں۔یاد رکھیں کہ اسلام کی تاریخ کا سب سے پہلا جہاد بالمال اگر کسی ہستی نے کیا ہے تو اس ہستی کا نام جناب خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا ہے، اسلام کی سب سے پہلی مجاہدہ کہ جس نے اپنے مال کے ذریعے سے جہاد کر کے پہلی مجاہدہ اسلام ہونے کا شرف حاصل کیا تو وہ صرف اور صرف مادر سیدہ فاطمۃ الزہرہ سلام اللہ علیہا جناب خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کی ذات مبارکہ ہے۔

اگر ہم تاریخ اسلام کا مطالعہ کریں اور دیکھیں کہ سب سے پہلے اسلام کی خاطر جہاد کس نے کیا تو سوائے ہمسر رسول مادر سیدہ فاطمۃ الزہرہ سلام اللہ علیہا جناب خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کے کسی کا نام نہیں ملے گا۔اس لئے کہ ملت اسلامیہ کو چاہئے کہ جہاد کی تعریف کرنے سے پہلے جہاد کی تاریخ بھی پڑھیں اور آیات قرآنی کا بھی مطالعہ کریں کہ قرآن کیا کہتا ہے "وجھدوا باموالھم" کہ مومن وہ ہیں کہ جو اپنے مال سے جہاد کرتے ہیں۔

آیت اللہ محمد محمدی اشتہاردی اپنی کتاب "**خدیجۃ الکبریٰ علیہا السلام ہمسر رسولؐ**" میں لکھتے ہیں کہ جناب خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کے پاس 80 ہزار اونٹ تھے اور یہ 80 ہزار اونٹ وہ تھے جو مال تجارت لاتے لیجاتے تھے لیکن اس کے ساتھ ساتھ انہوں نے ایک اعتراض کا جواب بھی دیا۔ اعتراض یہ تھا کہ 80 ہزار اونٹ شہر مکہ میں کہاں کھڑے ہوتے تھے؟

لٰہذا یہ محال ہے کہ جناب خدیجۃ الکبریٰ کے پاس 80 ہزار اونٹ تھے مگر آیت اللہ محمد محمدی اشتہاردی نے بہت خوبصورت انداز میں اس کا جواب دیا اور کہا کہ بات ایک جگہ اونٹ کھڑے کرنے کی نہیں ہے درحقیقت یہ اونٹ ہمیشہ یمن، شام، حبشہ وغیرہ میں تجارت کی غرض سے سفر میں رہتے تھے سینکڑوں اونٹ آتے تھے اور سینکڑوں اونٹ جاتے تھے۔جیسے اگر کوئی کہے کہ پاکستان میں 500 ٹرینز ہیں اور اعتراض کرنے والا یہ کہے کہ صاحب پاکستان کے شہر لاہور کا ریلوے اسٹیشن پاکستان کا سب سے بڑا ریلوے اسٹیشن ہے اور 500 ٹرینز تو شہر لاہور کے ریلوے اسٹیشن جو کہ پاکستان کا سب سے بڑا ریلوے اسٹیشن ہے وہاں پر بھی کھڑی نہیں ہوسکتیں اور آپ کہہ رہے ہیں کہ پاکستان کے پاس 500 ٹرینز ہیں اور اس اعتراض پہ صاحبان فہم و ادراک کہیں گے کہ جناب ذرا عقل سے کام لیجئے اگر پاکستان کے شہر لاہور کے ریلوے اسٹیشن پر 500 ٹرینز کھڑی نہیں ہوسکتیں تو اس کا مطلب یہ تھوڑا ہوا کہ پاکستان کے پاس 500 ٹرینز ہیں ہی نہیں، اس لئے کہ کچھ ٹرینز لاہور کھڑی ہوں گی، کچھ

راولپنڈی کھڑی ہوں گی، کچھ کراچی کھڑی ہوں گی اور کچھ ملتان کھڑی ہوں گی اسلئے کہ انہیں چلانا ہے۔ اسی طرح جناب خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کی تجارت کا یہی حال تھا کہ جناب خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کے پاس 80 ہزار اونٹ تھے مگر وہ ہر وقت حرکت میں رہتے تھے۔ 200,200-100,100 اُونٹوں کا قافلہ ہر وقتِ محوِ سفر رہتا تھا۔

پھر دوسرا اعتراض یہ کیا گیا کہ جناب جو 400-400 غلام اور کنیزیں تھیں انہیں شہر مکہ میں کہاں رکھا جاتا تھا؟

تو آیت اللہ محمد محمد اشتہاردی نے بہت خوبصورت انداز میں اس کا جواب دیا اور کہا کہ وہ 400-400 غلام اور کنیزیں جو تھیں انہیں کام کاج کے لئے رکھا گیا تھا اور وہ میسرہ غلام ہی تھا جو کہ پیامبر اکرمؐ کے ساتھ مال تجارت لے کر گیا تھا۔ گویا سب غلام اسی طرح سامان کے ساتھ حرکت میں رہتے تھے۔ کچھ یمن، کچھ شام اور کچھ حبشہ میں، گویا یہ سب نمائندے تھے کو کاروبار چلاتے تھے۔

اور دارالامان کے SYSTEM کی بنیاد رکھنے والی بھی حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کی ذات طیبہ ہے، گویا دارالامان سنتِ حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا ہے حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا نے اسلام سے پہلے دارالمساکین بنوایا جہاں ان بچیوں کو کہ جنہیں عرب کے لوگ پالنے کے ڈر سے قتل کرنا چاہتے تھے تو جناب حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا انہیں گود لے لیتی تھیں جہاں انہیں کنیز کے عنوان سے رکھا جاتا تھا کیونکہ بی بی خدیجہؑ انہیں خرید لیا کرتیں تھیں اور اس زمانے میں عورتوں کو اسی طریقے سے ہی بچایا جا سکتا تھا لہٰذا ان لاوارث بچیوں اور عورتوں کو کہ جنہیں لوگ پالنا نہیں چاہتے تھے جناب حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا انہیں خرید کر ان سے کام نہیں لیتیں تھیں بلکہ دارالمساکین میں ان کی پرورش کی جاتی تھی ان کی شادیاں کی جاتیں تھیں تو یہ دارالامان کا تصور اس سے پہلے نہیں تھا بلکہ یہ پہلی خاتون حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا ہیں کہ جنہوں نے زمانہ جاہلیت میں دارالامان کا تصور دیا اور کمال کی بات یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سنتِ حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کو برقرار رکھا۔

اسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، مولا علی علیہ السلام اور دوسرے آئمہ طاہرین اور اصحاب رسول کا شجرہ تو بیان کیا جاتا ہے کہ "ان کے باپ کا نام یہ تھا، ان کے باپ کے باپ کا نام یہ تھا" یا "ان کی ماں کا نام یہ تھا، ان کی ماں کا ماں کا نام یہ تھا" مگر حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کا شجرہ بیان ہی نہیں کیا جاتا کہ ان کے اباواجداد کیا تھے؟ بس یہی بیان کیا جاتا ہے کہ وہ مالدار تھیں، تاجرہ تھیں، نیک تھیں، باعفت تھیں، پارسا تھیں اور آپ سلام اللہ علیہا نے مکے کے بڑے بڑے مالداروں کے رشتوں کو ٹھکرا دیا تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شادی کی تھی اور اپنی ساری دولت اسلام کے لئے خرچ کر دی تھی مگر شجرہ بیان ہی نہیں کیا جاتا۔ ہمیں پتہ ہونا چاہئے کہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کا شجرہ کیا ہے ان کا نسب کیا ہے۔ اس لئے کہ پتہ تو چلے کہ جس رحم مطہر کا اُولادرسول کے لئے انتخاب کیا گیا ہے وہ کس نسب کی مالک ہے پتہ تو چلے کہ گیارہ اماموں کی مادر گرامی کا نور امانت کے طور پر اللہ جس رحم مطہر کو سونپ رہا ہے وہ بھی اصلاب طیبہ اور ارحام طاہرہ کی مصداق ہیں اس لئے حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کوئی معمولی خاتون نہیں ہیں بلکہ وہ خاتون ہیں کہ جن کا انتخاب اللہ نے رسول اللہ کے لئے کیا۔ لہٰذا ان کے اصلاب شامخہ کو دیکھنا پڑے گا کہ ان کا پدری اور مادری شجرہ کیا ہے۔

## حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کا پدری شجرہ

خدیجہ بنتِ خویدرابنِ اسد ابنِ عبدالعزہ ابنِ قصیٰ تو حضرت خدیجہ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کی چوتھی جد کا نام جناب قصیٰ ہے۔

## حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پدری شجرہ

محمد ابن عبداللہ ابن عبدالمطلب ابن ہاشم ابن عبدمناف ابن قصیٰ تو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چوتھے جد کا نام بھی جنابِ قصیٰ ہے۔

## حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کا مادری شجرہ

خدیجہ بنتِ فاطمہ بنتِ زایدہ ابن عصم ابن حزم ابن مویص ابن عامر ابن لوی ابن غالب تو حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کی آٹھویں جد کا نام غالب ہے اور غالب سے آگے چلیں تو یہ شجرہ رسول اللہ پر جا کرُ رکتا ہے۔

محمد بان عبداللہ ابن عبدالمطلب ابن ہاشم ابن عبدمناف ابن قصیٰ ابن کلاب ابن مرہ ابن لوی ابن غالب یعنی ماں اور باپ دونوں طرف سے حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خاندان سے ہیں۔

اب عطاء منصبِ رسالت پر قدرت نے منت و احسان کا بار اپنے محبوب

پیامبر پر نہیں رکھا بلکہ آپ ﷺ کو تبلیغ رسالت اور ارشاد وہدایت کے لئے کھڑا کر کے بارِ منت واحسان افرادِ اُمت پر رکھتے ہوئے فرمایا ''لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْبَعَثَ فِیْھِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِھِمْ......... الخ'' (آلِ عمران: 164) یعنی اللہ نے مومنین پر احسان کیا کہ ان کی ہدایت و ارشاد کے لئے نوعِ انسانی میں سے ایسا رسول بھیجا، اسکے مقابلہ میں جو ارشاد ربانی حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہوا اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ قدرت نے اُس ذوالعزم صاحبِ کتاب وشریعت پیامبر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو بار بار اپنے کرم کا واضح الفاظ میں ممنون قرار دیا۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام جب بارگاہِ قدس میں عرض کرتے ہیں ''رب اشرح لی صدری و یسرلی امری و احلل عقدۃ من لسانی یفقھوا قولی وزیراً من اھلی ھارون اخی الخ'' یعنی میرے رب تو میرے سینے میں وسعت پیدا کر دے اور میرے کام کو میرے لئے سہل کر دیئے اور میری زبان کی گرہ کو کھول دے کہ لوگ میری بات کو سمجھیں اور میرا ایک وزیر بنا دے جو میرے اہل سے ہو یعنی میرے بھائی ہارون کو......... الخ

تو جواب قدرت ہوتا ہے کہ ''قد اوتیت سئولك یا موسی ولقد مننا علیك مرۃ اخریٰ'' یعنی اے موسیٰ تمہارا سوال تم کو دے دیا گیا اور ہم نے آج ہی نہیں بلکہ اس سے پہلے بھی ایک اور بار تم پر احسان کیا تھا۔ اس تقابل سے صاف طور پر نمایاں ہو رہا ہے کہ حضرت موسیٰ نبی مرسل صاحب کتاب اور اولعزم ہونے کے باوجود کچھ اور ہیں۔ اور یہ عظیم القدر آخری نبی اپنے علوے مرتبت کے اعتبار سے کچھ اور ہے۔ وہاں خود موسیٰ کو پے در پے ممنون قرار دیا جا رہا ہے لیکن یہاں بامنت خود اس نبی پر نہیں بلکہ امت پر رکھا جا رہا ہے جس ذات احدیت نے عطاء منصب رسالت پر اس نبی کو ممنون کرم نہ قرار دیا اس نے سورۃ الضحیٰ میں ان تین مہربانیوں کا ذکر ضرور فرمایا جو آپکی یتیمی کی حالت میں شروع ہو کر بالترتیب آپکی خانہ آبادی پر منتہی ہوتی ہے یہ امر بھی ذہن نشین کرنا ضروری ہے کہ یہ سورہ مکی ہے اور ہجرت نبی سے پہلے نازل ہوا ہے اس میں نبی پر اللہ کی انہی مہربانیوں کا ذکر ہے جو ہجرت سے پہلے مکہ میں پے در پے ہوتی رہیں۔

**پہلی مہربانی:** الم یجدك یتیما فاویٰ یعنی کیا یہ نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو یتیم پایا تو فوراً آرام وآسائش کی جگہ دی۔

**دوسری مہربانی:** ووجدك ضالا فھدیٰ یعنی تم پر اس نے روزی کمانے کا راستہ بند پایا تو روزی کمانے کا راستہ بتادیا۔

**تیسری مہربانی:** ووجدك عائلا فاغنی یعنی اس نے تم کو تنگ دست پایا تو غنی اور تونگر کر دیا۔

وفادار زوجہ نے اپنا وہ تمام تر تمول جس کے لئے وہ ملکہ حجاز کہی جاتیں تھیں شوہر کی نظر کر دیا گویا زبانِ حال سے کہہ رہی تھیں کہ میرا جو کچھ تھا وہ سب آپ کا ہے۔ میرے لئے یہی کافی ہے کہ آپ میرے ہیں یہ ہے ''ووجدك عائلا فاغنی'' خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کے کثیر المال اور صاحب دولت ہونے کا اب کوئی اظہار کرے یا نہ کرے قدرت کا ''فاغنی'' کہہ دینا بہترین شہادت ہے جس کے بعد کسی شاہد کی ضرورت ہی نہیں۔ یہ خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا ہی کی دولت تھی جو تبلیغ اسلام کی راہ میں پانی کی طرح بہتی رہی۔ تفصیل سے بیان کرنے کا موقع نہیں پاتا ورنہ فریقین کے بیانات سے جن کو کتاب اسوۃ الرسول میں کتب معتمدہ سے نقل کیا گیا ہے۔ پتہ چلتا ہے کہ معظمہ خلائق کی وہ دولت اُن کی وفات کے بعد اور تین سال بعد آنحضرت ﷺ کی ہجرت کی مہم میں صرف ہوئی۔ یمن سے آتے ہوئے وہ اونٹ امیر المومنین علیہ السلام نے خریدے، راستہ بتانے والوں کا انتظام کیا کھانا اور ہر قسم کی ضرورتوں کو پورا کر کے آنحضرت ﷺ کی خدمت میں ارسال کیا۔ ام المومنین علیہا السلام ہونا ہر زوجہ کے لئے شرف ہے لیکن اس بی بی کا مقام باقی ازواج رسول سے کہیں بلند ہے کیونکہ وہ ام المعصومہؑ بھی ہیں۔ آخری میں اس کا اظہار بھی مناسب ہوگا کہ سورہ مذکورہ میں ساتھ ساتھ جن دو ہستیوں کا ذکر ہے یعنی وہ عم رسول جو پناہ گاہ رسول قرار پائے (ابو طالب علیہ السلام) اور وہ زوجہ رسول جس کے مال و دولت سے سرکار غنی ہو گئے۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا ان دونوں محسنانِ اسلام کی وفات بھی بعثت نبی کے دس سال بعد ایک ہی سال میں ہوئی جس سال کا نام آنحضرت ﷺ نے عام الحزن رکھا۔ جناب خدیجۃ الکبریٰ سلام اللہ علیہا کی وفات ماہ رمضان کی دسویں تاریخ کو ہوئی۔ ہزاروں برکتیں ہوں ان دونوں محسنانِ اسلام پر اور ان کے پاکیزہ گھرانے پر۔ آمین ثم آمین

# جولائی 2018ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 5 | 2 |
| 3 | 1 |

تاریخ: 02-07-2018
دن: منگل
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: -/15000

| | |
|---|---|
| 9 | 1 |
| 2 | 5 |

تاریخ: 16-07-2018
دن: پیر
شہر: فیصل آباد
مالیت بانڈ: -/750

## جولائی 2018ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقت خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 14 جولائی | 15 بجکر 10 منٹ سے لے کر 15 بجکر 45 منٹ تک |
| 2 | 15 جولائی | 12 بجکر 00 منٹ سے لے کر 12 بجکر 50 منٹ تک |
| 3 | 22 جولائی | 15 بجکر 20 منٹ سے لے کر 16 بجکر 10 منٹ تک |
| 4 | 23 جولائی | 09 بجکر 10 منٹ سے لے کر 10 بجکر 15 منٹ تک |
| 5 | 29 جولائی | 15 بجکر 10 منٹ سے لے کر 15 بجکر 50 منٹ تک |

نوٹ: یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | 01 | | 03 | 04 | | | 07 | | | 013 | 073 |
| 1 | | | 12 | 13 | | 15 | | | 18 | | 132 | 185 |
| 2 | | | | 23 | 24 | | 26 | | | 29 | 246 | 293 |
| 3 | 30 | 31 | | | | 35 | | 37 | | | 310 | 375 |
| 4 | | | 42 | | 44 | | 46 | | 48 | | 442 | 468 |
| 5 | 50 | | | 53 | | 55 | | 57 | | 59 | 535 | 593 |
| 6 | | 61 | | | 64 | | 66 | | 68 | | 641 | 686 |
| 7 | | | 72 | | | 75 | | | 78 | | 725 | 782 |
| 8 | 80 | | | 83 | | | 86 | | | 89 | 830 | 869 |
| 9 | | 91 | | | 94 | | | 97 | | | 914 | 974 |

تاریخ: 02-07-2018
دن: منگل
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: -/15000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 93 | 92 | 31 | 53 |
| 95 | 13 | 12 | 91 |

تاریخ: 16-07-2018
دن: پیر
شہر: فیصل آباد
مالیت بانڈ: -/750

| | | | |
|---|---|---|---|
| 35 | 32 | 52 | 59 |
| 51 | 15 | 19 | 21 |

5
3 (9) 2
1

9
2 (3) 1
5

| | | | |
|---|---|---|---|
| | 3489-4389 | | |
| 348<br>438<br>443<br>791<br>867 | 7 | 8 | 34<br>43<br>44<br>79<br>86 |
| | 3 | 9 | |
| | 4 (center) | | |
| | 4439-8675 | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | 8190-5869 | | |
| 586<br>553<br>592<br>673<br>819 | 5 | 3 | 58<br>55<br>59<br>67<br>81 |
| | 2 | 9 | |
| | 8 (center) | | |
| | 5539-5928 | | |




| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 21<br>31<br>41<br>71 | 8 | 6 | 79<br>36<br>62 |
| | 9 | 0 | |
| | 5 (center) | | |

| | |
|---|---|
| 2-3-4-7 | اوپن |
| 217-312-414-714 | فسٹ |
| 793-363-624-424 | سیکنڈ |
| 567-838-267-717 | سیکنڈ |

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 71<br>41<br>51<br>91 | 3 | 8 | 07<br>43<br>39 |
| | 0 | 2 | |
| | 6 (center) | | |

| | |
|---|---|
| 7-4-5-9 | اوپن |
| 262-714-413-514 | فسٹ |
| 913-373-594-838 | سیکنڈ |
| 234-789-086-954 | سیکنڈ |




## گولڈن انعام لکی نمبرز

| | |
|---|---|
| 021/362 =623 | لاہور — تاریخ: 02-07-2018 |
| 418/391 =914 | مالیت بانڈ: -/15000 |
| 048/509 =908 | فیصل آباد — تاریخ: 16-07-2018 |
| 732/512 =275 | مالیت بانڈ: -/750 |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لاہور | مالیت بانڈ: -/15000 | تاریخ: 02-07-2018 | | | | | |
| 99 | 92 | 80 | 73 | 61 | 08 | (بونس) | 6792 |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فیصل آباد | مالیت بانڈ: -/750 | تاریخ: 16-0-2018 | | | | | |
| 90 | 84 | 71 | 32 | 21 | 14 | (بونس) | 9624 |





لکی نمبرز
ہماری دعا ہے کہ آپ اِن لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

آپکا ماہِ جولائی 2018ء کیسا رہے گا؟

astrology July

# خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحمٰنُ یَا رَحِیمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِینُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِینُ اَحفِظنِی مِنَ النَّحُوسَتُ الشَّمسُ وَالْقَمَر وَالْمُشْتَرِی وَالزُحَل وَالزُهرَه وَالعَطَارَد وَالمَرِیخ وَالرَاس وَالذَنب بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِینَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِینَ ○ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبد حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظرانداز کر دیں۔

## حروف ابجد قمری

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

# ARIES

21Marc
20April
حمل

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ گیارہویں میں راجع رہتے ہوئے چوتھے ساتویں آٹھویں مکمل ناظر رہتے ہوئے صاحبِ اولاد افراد بچوں پر خصوصی توجہ دیں جبکہ رومانوی معاملات حسا اور ملازمتی ذمہ داریوں میں کوتاہی سے گریز کریں۔نئی سرمایہ کاری سے گریز بالخصوص دوسروں سے توقعات کی وابستگی مایوسی کا سبب بنے۔محتاط رہیں۔خیرو برکت کا ستارہ مشتری نویں بارہویں کا مشترکہ مالک ہوکر **11** جولائی حالتِ مستقیم میں آٹھویں ہونے سے وراثتی وانشورنس کلیم کے معاملات میں مثبت پہلو اُجاگر رہیں **12,11** جولائی اوجِ شمس ہونے سے زمین وجائیداد پراپرٹی وخانگی سکھ ملے۔**14,13** جولائی چوتھے شمسی گرہن خانگی وخاندانی معاملات بالخصوص والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔**27** جولائی گیارہویں قمری گرہن کے باعث دوست احباب اور خواہشات سے اُمیدیں منسلک نہ کریں۔کیرئیر کاروبار میں اس دوران نئی سرمایہ کاری سے گریز کریں۔**28,27** جولائی مریخ شمس مقابلہ سے حادثات کا اندیشہ۔مخلص احباب کا تعاون اور بزرگوں سے مشاورت رکھیں۔گرہن کے نحس و ناقص اثرات سے بچنے کیلئے سورج گرہن میں دو نفل نمازِ کسوف اور چاند گرہن میں نمازِ خسوف ضرور ادا کریں۔اور حسبِ توفیق صدقات بھی دیں۔

**پہلا ھفتہ** سیر وسیاحت کا پروگرام خوشگوار گزرے گا۔مقاصد میں کامیابی ہوسکے گی۔کاروبار وسعت اختیار کرسکے گا اور آمدنی میں خاطر خواہ فائدہ کا امکان ہے۔اولاد راحت کا باعث ہوگی اور انعام وغیرہ یا پرائز بانڈ نکل سکتے ہیں۔بیرون ملک سفر میں ابھی کچھ تاخیر ہے۔حقیقت کو مدنظر رکھتے ہوئے اہم کام کرسکتے ہیں۔مقاصد میں کامیاب ہوسکیں گے۔حصول رزق کیلئے کوشاں افراد کو بہتر ذریعہ معاش مل سکے گا۔

**دوسرا ھفتہ**: شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا جس سے گھریلو ماحول پرسکون رہے گا۔بہن بھائیوں کا تعاون رہے گا۔ملازمت سے متعلقہ معاملات احسن طور پر چل سکیں گے اور عزیزوں کی قربت حاصل رہے گی۔صحت متاثر ہوسکتی ہے۔لہٰذا خوراک کا خاص خیال رکھیں۔مقاصد کے حصول کیلئے جدوجہد کرسکیں گے۔صحت کا خاص خیال رکھیں۔سفر کے دوران محتاط رہیں' حادثات کا اندیشہ ہے۔

**تیسرا ھفتہ**: محبت سے متعلقہ معاملات احسن طریقے سے چل سکیں گے۔بہن بھائیوں اور رشتے داروں کیساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے۔جس سے کافی مسائل خود بخود حل ہوسکیں گے۔شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا جس سے گھریلو ماحول پرسکون رہے گا۔مقاصد میں کامیابی ہوسکے گی۔معاملات میں مثبت تبدیلی لاسکیں گے۔خانگی وخاندانی مسائل کا خاتمہ ممکن ہوسکے گا۔دوسروں کو اپنے نقطہ نظر پر متفق کرسکیں گے۔بہتر اور مثبت نتائج حاصل ہوسکیں گے۔

**چوتھا ھفتہ**: مالی مسائل کا بھی خاتمہ ہوگا اور شراکتی کاموں کو فروغ ملے گا۔روحانیت کے شوق میں اضافہ ہوسکے گا۔قانونی معاملات میں نظر ثانی کرنا بہتر رہیگا۔حاسدین زیر ہوسکیں گے۔ دوستوں کا تعاون حاصل رہے گا جس کے باعث طبیعت خوشگوار رہے گی۔تخلیقی صلاحیتوں میں خاطر خواہ اضافہ ممکن ہوگا۔مالی پوزیشن مستحکم ہوسکے گی۔عشق ومحبت سے متعلقہ امور خوشگوار رہیں گے۔

**سعد تواریخ**: یکم، **27,23,10** جولائی **نحس تواریخ**: **20,14,13,8,5** جولائی

# TAURUS

21April
21May
ثور

ستارہ: زہرہ
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا **10** جولائی چوتھے وتدالارض رہتے ہوئے خانگی خاندانی اُمور توجہ کے حامل ہوں جبکہ **11** تا **31** جولائی زہرہ پانچویں عشق ومحبت اور اولاد سے راحت ملے۔**13,12** جولائی زہرہ یورانس تثلیث سے منفرد وتخلیقی صلاحیتوں کا اظہار ممکنات میں سے ہو۔**13** جولائی تیسرے شمس گرہن سفر اگر ضروری ہو تو صدے دے کر کریں۔بہن بھائی عزیز واقارب سے تعلقات میں اور بات چیت میں محتاط رہیں۔**15,14** جولائی زہرہ زحل تثلیث سے ڈپلومیسی، مثبت ومستحکم فیصلے۔اہم معاہدے طے پاسکیں۔**23,22** جولائی زہرہ مشتری تسدیس سے اہم تقریبات کا انعقاد وشمولیت سے عزت وتوقیر بڑھے۔**26,25** جولائی زہرہ نیپچون مقابلہ سے عشق ومحبت کے اُمور حساس۔کام وفیصلوں میں خامیوں کا اندیشہ محتاط رہیں۔**27** جولائی دسویں قمری گرہن کیرئیر وکاروباری معاملات میں خاص احتیاط برتیں اور صدقات ضرور دیں۔**29,28** جولائی زہرہ پلوٹو تثلیث سے دوسروں پر بھروسہ بڑھے۔معاملات شیئر کرنے سے فوائد ملیں۔گرہن کے نحس وناقص اثرات سے بچنے کیلئے سورج گرہن میں دو نفل نمازِ کسوف اور چاند گرہن میں نمازِ خسوف ضرور ادا کریں۔اور حسبِ توفیق صدقات بھی دیں۔

**پہلا ھفتہ**: نصیب یاوری کرنے سے بہت سے پیچیدہ مسائل کا خاتمہ ہوگا اور پریشانی میں کمی آئے گی۔رشتے دار مددگار رہیں گے۔کیرئیر سے متعلقہ معاملات بہتر رہیں گے۔جلد بازی سے گریز کریں۔ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔جنس مخالف کا کوئی فرد خاص توجہ کا مرکز رہے گا۔سیاسی وسماجی امور بہتر رہیں گے۔دوستی وسخاوت میں خاطر خواہ اضافہ ممکن ہوسکے گا۔تقریب کا اہتمام کرسکتے ہیں اور کاروباری امور وسعت اختیار کرسکتے ہیں۔

**دوسرا ھفتہ**: ملازم پیشہ افراد کو مالی مسائل پیش آسکتے ہیں۔جس کے باعث وہ ڈپریشن کا شکار ہوسکتے ہیں۔اس ہفتے گھریلو معاملات خاص توجہ کے مستحق ہونگے۔دوست مددگار رہیں گے۔لمبے عرصے کیلئے سرمایہ کاری کرتے وقت اچھی طرح تسلی کریں تاکہ بعد میں پچھتاوا نہ ہو۔کام میں خوبصورتی کو سراہا جائے گا۔اہم کاروباری معاہدے طے ہوسکتے ہیں۔مسائل کے حل میں بیرونی مدد ملے گی۔غلط فہمیاں دور ہونے سے بھروسے میں اضافہ ممکن ہوگا۔

**تیسرا ھفتہ**: اس ہفتے لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے لہٰذا اپنے غصے پر قابو رکھئے۔اس ہفتے زیادہ تر توجہ محبت سے متعلقہ معاملات پر رہے گی۔بہت سے پیچیدہ مسائل حل ہونگے اور مالی پوزیشن میں بہتری کے امکان ہونگے۔دوست نقصان پہنچا سکتے ہیں۔لہٰذا محتاط رہیں۔کام میں خامیاں ہونے کے باعث مسائل میں اضافہ ہوسکتا ہے۔دوسروں کی مدد سے کام میں بہتری آسکے گی۔

**چوتھا ھفتہ**: صحت متاثر ہوسکتی ہے لہٰذا محتاط رہیں۔معاملات محبت مزید بہتر ہونے سے آپ خود کو فریش محسوس کریں گے۔قسمت کا ساتھ رہے گا۔ روحانیت کے شوق میں بتدریج اضافہ ہوسکے گا۔خواہشات پوری ہوسکیں گی۔غلط فہمیاں دور ہوسکیں گی۔عزیز واقارب پریشانی کا باعث ہوسکتے ہیں۔شراکتی کام فائدہ مند رہیں گے۔معاملات خوشگوار رہیں گے۔

**سعد تواریخ**: **28,21,16,14,12** جولائی **نحس تواریخ**: **23,9,2** جولائی

